''اب کیا ہے؟'' وہ زچ ہو کر بولا۔

''ابا ماریں گے یار!''

''وہ کیوں؟ اور پھر ان کو کون بتائے گا؟''

''میرے ابا ہیں وہ، ذرا میری چال میں ترنگ محسوس کر لیں تو گھڑی گھڑی پوچھتے ہیں کیوں برخوردار کتنی لڑکیوں کرآر ہے ہو؟'' وہ خاصی مبالغہ آرائی سے کام لے رہا تھا۔ اب جا کر تیمور کو سمجھ میں آئی کہ وہ دراصل اسے چڑانا چاہ ر ورنہ لڑکیوں سے اتنی عدم دلچسپی تو اسے کبھی بھی نہیں رہی تھی۔

''ہاں یہ تو تم ٹھیک کہتے ہو۔ اچھا پھر تم چلے جاؤ میں خود ہی کر لوں گا انٹرویو۔''

''لیکن وہ میچ۔'' اسفر کو یک دم اچھا بھلا انجوائے کرنے کا موقع ہاتھ سے پھسلتا محسوس ہوا۔

''گولی مارو میچ کو یار! انٹرویو بھی تو ضروری ہے۔'' تیمور اطمینان سے کہہ رہا تھا۔ اس کے ہاتھ تو ٹرمپ کارڈ لگا تھا۔

''نہیں یار! تم دیکھ لو میچ، اتنا بے مروت تو نہیں ہوں میں کہ میرا دوست ذرا سا کام کہے اور میں وہ بھی نہ کر سکوں۔'' منت کی باری اسفر کی تھی۔

تیمور بحث کو لمبی کر سکتا تھا مگر گھڑی کی طرف دیکھ کر ارادہ ترک کر دیا۔ پاکستان کی ٹیم آسٹریلیا کے دورے پر تھی اور ی صبح کے وقت وہاں سے براہِ راست نشر کیے جا رہے تھے۔ اس لیے بھی ٹائمنگز کا کچھ پرابلم ہوا تھا چونکہ اسفر کو کرکٹ سے د نہیں تھی۔ اس لیے وہ تیمور کی مدد کر سکتا تھا۔ چیدہ چیدہ باتیں اس کے گوش گزار کرنے کے بعد تیمور چپ چاپ آفس سے گیا تھا۔

○......❖......○

''آپ کا نام؟'' بہت کروفر سے پوچھا گیا۔ سچ مچ اس نے آج بہت انجوائے کیا تھا۔ ایک سے ایک چالاک لڑکی اسے اپنا باس سمجھتے ہوئے بھیگی بلی بنی بیٹھی تھی۔ لاتعداد الٹے سیدھے سوالات کر کے اس نے لڑکیوں کو زچ کرنے کی ہر مم کوشش کی تھی۔

''میں نے آپ کا نام پوچھا ہے مس؟'' اپنے سامنے بیٹھی قدرے بونگی سی لڑکی کی طرف دیکھتے ہوئے اس نے ایک مر پھر سوال دہرایا۔

''عائشہ سر۔'' اس نے اپنی ناک پہ پھسلتی عینک کو دوبارہ ناک پر جما کر کہا۔

''ہوں عائشہ سر؟ کچھ عجیب سا نہیں ہے؟''

''عائشہ سر نہیں سر! عائشہ نیازی۔'' وہ بے چاری گڑبڑا سی گئی۔

''اچھا یہ بتائیں آپ نے بی اے تین سالوں میں کیوں کیا؟'' وہ مزے سے اس کو گھورتے ہوئے پوچھ رہا تھا۔ اس ک گھوری نے بے چاری عائشہ کو مزید کنفیوژ کر دیا۔

''میں فیل ہو گئی تھی سر۔''

''سچ؟ یہ تو بہت خوشی کی بات ہے میں بھی بی اے میں فیل ہو گیا تھا۔'' وہ بے طرح خوش ہوا۔ وہ شرمندہ شرمندہ سی چپک بیٹھی رہی۔

''فلمیں دیکھتی ہیں؟''



''جی سر! کبھی کبھی دیکھ لیتی ہوں۔'' یہ عائشہ کا پسندیدہ موضوع تھا۔

''ویری نائس...... ویری نائس کس قسم کی فلمیں دیکھتی ہیں؟''

''تفریحی قسم کی یا پھر کامیڈی، ٹریجک موویز مجھے اچھی نہیں لگتیں۔'' وہ پُرجوش ہو کر بولی۔

''جیرا بلیڈ...... دیکھی ہے آپ نے؟''

''جی سر؟ نہیں سر......'' عائشہ کو فلم کا نام سن کر حیرت ہوئی۔

''مولا جٹ دیکھی؟''

''نو سر......''

''سلطانہ ڈاکو؟''

''نو سر......'' عائشہ کو افسوس ہو رہا تھا کہ باس کی بتائی گئی فلمیں اس نے نہیں دیکھ رکھیں۔

''ہنٹر والی تو ضرور دیکھی ہو گی آپ نے؟'' اسفر نے چیئر کی پشت سے کمر ٹکا کر کہا۔

''آئی ایم سوری سر! میں نے ان میں سے کوئی فلم بھی نہیں دیکھ رکھی لیکن...... اگر...... اگر آپ مجھے یہ جاب دے دیں گے تو میں یہ فلمیں ضرور دیکھ لوں گی۔'' وہ روتی صورت بنا کر کہہ رہی تھی۔ اسے یقین ہو گیا تھا کہ یہ جاب اس کے مقدر میں نہیں۔

''جاب کی تو آپ فکر نہ کریں عائشہ! وہ تو آپ کو ہی ملے گی لیکن وعدہ کریں ایک ہفتہ کے اندر اندر یہ تمام فلمیں دیکھ لیں گی۔'' وہ اسے تسلی دے رہا تھا اور اندر ہی اندر ہنسی کو روکنے کی کوشش کر رہا تھا۔

''ان شاء اللہ سر! آپ فکر مند نہ ہوں۔'' اب کی بار اسفر اپنی ہنسی کو روک نہیں پایا تھا۔ عائشہ ناسمجھی کے عالم میں اس کی طرف دیکھ کر رہ گئی۔

''آپ ہنس کیوں رہے ہیں سر؟'' آخر پوچھ ہی لیا۔

''یونہی، بے وجہ، آپ یہ بتائیں آج کل میک اَپ کا کیا ٹرینڈ چل رہا ہے؟''

''میں میک اَپ نہیں کرتی سر۔'' وہ سر جھکا کر کہہ رہی تھی۔ اسے بھابی پر بے حد غصہ آیا تھا۔ جنہوں نے اسے میک اَپ کے نام پر لپ اسٹک بھی نہیں لگانے دی تھی۔

''کیوں؟'' وہ اس کے دھلے دھلائے چہرے کی طرف غور سے دیکھتا ہوا پوچھ رہا تھا۔

''بھابی نہیں کرنے دیتیں۔'' دو چیزیں سچ بولنے پر مجبور کر سکتی ہیں ایک معصومیت دوسرا خوف، وہ دونوں چیزوں کے زیر اثر تھی سوچ بول گئی۔

''کیوں؟''

''وہ کہتی ہیں اَن میرڈ لڑکیاں میک اَپ نہیں کرتیں۔'' جھکی نظروں کے ساتھ جواب دیتی وہ اس وقت اسفر کو بے حد معصوم لگی۔ مگر دل شرارت سے باز نہیں آیا تھا۔

''ہائیں، یعنی کہ آپ اَن میرڈ ہیں؟'' پوری کی پوری آنکھیں پھیلا کر حیرانگی سے دریافت کیا۔ صاف محسوس ہو رہا تھا کہ ڈرامہ کر رہا ہے مگر عائشہ اتنی بدھو تھی کہ سمجھ ہی نہیں پائی اور پریشان ہو کر بولی۔

''جج...... جی سر۔''

''مائی گاڈ، شکر ہے آپ نے بتا دیا۔ اگر میں آپ کو جاب دے دیتا تو یقیناً مجھ پر بھی دھوکہ دہی کا الزام لگ جاتا۔ آپ

جانتی ہیں اس جاب کے لیے میرڈ ہونا لازمی شرط ہے۔'' وہ جھوٹ پر جھوٹ بول رہا تھا۔

''اب کیا ہوگا سر؟'' وہ روہانسی ہوگئی۔ بھابی کے طعنہ دینے پر کہہ تو آئی تھی کہ اپائنٹ منٹ لیٹر لے کر ہی گھر میں گھسے گی مگر اب یہ دنیا کا مشکل ترین کام لگ رہا تھا۔ ان کے گھر میں روپے پیسے کی کمی نہیں تھی۔ اس کا بھائی ایک اچھی پوسٹ پر کام کر رہا تھا دراصل بھابی کو اس کا بونگا پن بے حد کھٹکتا تھا اور وہ چاہتی تھیں کہ ان کی نند دنیا کی چالاکیوں کا مقابلہ کرنے کے لیے خود کو بھی چالاکی وعیاری کے ہتھیاروں سے مسلح کر لے۔ اسی لیے باتوں باتوں میں وہ اسے جاب کرنے کے لیے اُکساتی رہتی تھیں۔

''مجھے نوکری کی اشد ضرورت ہے سر۔'' وہ مجبور و بے بس لہجے میں بولی۔

''آپ ایک ہفتے میں شادی کر سکتی ہیں؟'' ایک اور چٹکلا چھوڑا گیا۔

''نن......نو سر یہ تو بہت تھوڑا ٹائم ہے۔'' وہ ہکلائی۔

''آپ کے خیال میں کتنا ٹائم لگ جائے گا؟ سات دن ٹھیک رہیں گے؟''

''ہاں، سات دن مناسب ہیں۔'' وہ اتنی بے وقوف تھی کہ اسفر کی بات سمجھ ہی نہیں پائی۔

''او کے پھر آپ سات دن بعد اسی جگہ آ جایئے گا۔ آپ کو اپائنٹ منٹ لیٹر مل جائے گا۔''

''آپ سچ کہہ رہے ہیں نا؟'' وہ بے یقین تھی۔

''میں آپ کو شکل سے جھوٹا لگتا ہوں؟'' وہ مصنوعی غصے سے بولا۔

''ن......نو سر۔'' عائشہ ایک دفعہ پھر گڑبڑا سی گئی۔

''اب آپ جایئے اور ایک ہفتہ بعد تشریف لایئے گا۔'' عجب بے نیازی سے کہا گیا عائشہ خوش خوش باہر چلی گئی جیسے کوئی معرکہ مارا ہو۔ اس کے باہر نکلتے ہی اسفر نے ہنسنا شروع کر دیا۔

○......❖......○

''دیکھیں پلیز آپ سمجھنے کی کوشش کریں یہ چندہ ہم اپنے لیے نہیں مانگ رہے بلکہ یہ چندہ غریب، معذور افراد کی فلاح و بہبود کے لیے خرچ کیا جائے گا۔ ثواب کا کام ہے آپ کو تو چاہیے دل کھول کر عطیات دیں۔''

وہ لڑکی شکل سے ہی پُر اعتماد لگ رہی تھی پھر اس کے لہجے نے بھی تصدیق کر دی کہ وہ ''پیشہ ور'' مانگنے والی ہے۔ تیمور نے رخ موڑ کر اس کی طرف دیکھا تھا۔ خاصی کیوٹ سی لڑکی تھی۔ بالوں کو بینڈ میں جکڑے یونیفارم میں ملبوس وہ بظاہر کوئی کیمپین چلاتی ہی لگ رہی تھی۔ تیمور بخوبی واقف تھا کہ اس قسم کے طالب علم چندہ کس غرض سے جمع کرتے ہیں۔ اپنی اسٹوڈنٹ لائف میں وہ اسفر کے ساتھ مل کر خود بھی اکثر لوگوں کو بے وقوف بنا کر چیرٹی کے نام پر رقم اکٹھی کرتا تھا۔ پھر سب دوست مل کر یہ رقم ''بندو خان'' ہوٹل کی فلاح و بہبود پر خرچ کیا کرتے تھے۔

''بی بی! میں نے آپ کو پہلے بھی کہا ہے کہ مجھے معذور افراد سے کوئی ہمدردی نہیں برائے مہربانی آپ کہیں اور سے امداد طلب کریں۔'' دکاندار خاصے جلے بھنے انداز میں کہہ رہا تھا۔ لڑکی نے ایک دفعہ پھر گھگھیا کر کچھ کہنے کی کوشش کی مگر دکاندار کے عدم تعاون پر وہ منہ بناتی اور کچھ بڑبڑاتی ہوئی آگے بڑھ گئی۔ دکاندار تیمور سے کہہ رہا تھا۔

''کیا بتاؤں بھائی صاحب کیمپس ایریا میں دکان کھولنے کا یہی نقصان ہے۔ ہر وقت کوئی نہ کوئی ہاتھ پھیلائے کھڑا رہتا ہے۔''



بھائی صاحب نے جواب میں سر ہلانے پر اکتفا کیا۔ ویسے بھی وہ خاصا تپا ہوا تھا۔ آسٹریلیا نے پاکستان کو بہت بری طرح شکست دے دی تھی ہمیشہ کی طرح۔ تیمور کو سب سے زیادہ غصہ اپنے آپ پر آ رہا تھا کہ کیوں ضروری کام چھوڑ کر ٹی وی کے آگے بیٹھا رہا۔ اپنے غصے کو کنٹرول کرنے کے لیے ہی اس نے گھر سے آفس جاتے ہوئے راستے میں گاڑی روک کر سگریٹ طلب کی تھی۔ سگریٹ پینے کے بعد اس نے والٹ سے پانچ روپے نکالے اور کاؤنٹر پر رکھ کر آگے بڑھ گیا۔ وہی لڑکی اب ایک اور دکاندار کے پاس ہاتھ پھیلائے کھڑی تھی۔ تیمور نے رک کر اس کی مدد کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی۔

خدمتِ خلق کے مہلک جراثیم اسے کبھی بھی نہیں لگے تھے جو اسے یہ کام کرنے کے لیے مجبور کر سکتے۔ اس لڑکی کی گفتگو جو تیمور نے نادانستگی میں سن لی تھی وہی کافی تھی۔

وہ بھی صرف اس وجہ سے کہ وہ سگریٹ پینے میں مشغول تھا اگر سگریٹ نہ پی رہا ہوتا تو شاید اتنی بات بھی نہ سن پاتا۔ دراصل گاڑی میں بیٹھ کر وہ سگریٹ پی نہیں سکتا تھا۔ صوفی دادا خطرناک قسم کے اسمیل کانشس انسان تھے۔ انہیں فوراً پتا چلا جاتا کہ تیمور نے اسموکنگ کی ہے۔ پھر وہ اسے روکتے، ٹوکتے نہیں تھے بس خود بھی اسموکنگ شروع کر دیتے اور نہایت دھڑلے سے کرتے جب کہ ڈاکٹر نے انہیں سگریٹ پینے کو سختی سے منع کیا تھا۔ تیمور نے اپنی گاڑی کے پاس آ کر ایک دفعہ پھر والٹ کھولا تھا پھر اس میں رکھی ببل نکال کر منہ میں ڈال لی تھی۔ دو تین مرتبہ اس کو اچھی طرح سے چبانے کے بعد اس نے منہ کے آگے ہاتھ رکھ کر سانس باہر نکال کر تسلی کی تھی پھر ببل کو خوب چبا کر بڑا سا ببل بنایا تھا۔ اس کے بعد اس نے ہوا کے زور سے ببل باہر پھینک دی تھی۔ ٹشو پیپر سے منہ صاف کر کے گویا حفاظتی اقدام مکمل کیے گئے تھے۔

''ایکسکیوزمی سر! چیرٹی کے نام پر کچھ مدد کریں پلیز!'' وہ گاڑی میں بیٹھنے ہی لگا تھا جب پیچھے سے آواز آئی۔ وہ ٹھٹک کر مڑا اور پھر درشتگی سے سوری کہا۔

''پلیز سر! ایک اچھے کاز کے لیے، انسانی ہمدردی کے لیے دل بڑا کیجیے۔''

''دل بڑا ہو جائے تو انسان بیمار پڑ جاتا ہے۔''

''محاورتاً کہہ رہی ہوں سر! اللہ نے آپ کو اتنا دیا ہے۔ گاڑی ہے آپ کے پاس موبائل بھی ہے۔ محتاجوں کی مدد کیجیے، اللہ آپ کی مدد کرے گا۔'' اس لڑکی نے ایک ہی نظر میں تیمور کی شخصیت کو بھی تول لیا تھا اور گاڑی کے اندر پڑا موبائل بھی دیکھ لیا تھا۔

''ٹھیک ہے میرے پاس گاڑی ہے، موبائل ہے مگر حق حلال کی کمائی سے خریدا گیا ہے۔ یہ میں نے اس مقصد کے لیے نہیں رکھے کہ ہر ایرا غیرا مجھے ان چیزوں کا احساس دلا کر مجھ سے چیرٹی کے نام پر رقم بٹور سکے۔'' تب اسے میچ ہارنے کی چڑھی ہوئی تھی نشانہ بے چاری لڑکی بن گئی۔

''اتنا روڈلی بات مت کریں۔ اگر خدا نے دے رکھا ہے تو اس پر مغرور ہونے کی بجائے شکر ادا کریں۔'' اب کی بار لڑکی کا لہجہ بھی سخت ہو گیا تھا۔

''خدا کا شکر ادا کرنے کے لیے مجھے کسی نصیحت کی ضرورت نہیں ہے۔ برائے مہربانی آپ اپنا مشورہ اپنے پاس رکھیں۔''

''بدتمیز ڈھیٹ شخص۔'' لڑکی آہستگی سے بڑبڑائی تھی مگر تیمور کی تیز سماعت سے کچھ مخفی نہ رہ سکا۔

''ایکسکیوزمی میڈم! بدتمیز اور ڈھیٹ ہوں گی آپ خود۔ جانتا ہوں میں سارے حربے آپ جیسے لوگوں کے، یہاں وہاں سے پیسے اکٹھے کریں گی اور KFC میں جا کر اڑا دیں گی۔ شرم تو نہیں آتی ہو گی اللہ کے نام پر معذوروں کے نام پر پیسے مانگتے ہوئے۔ پہلے اپنی اصلاح کیجیے پھر دوسروں کی طرف توجہ دیجیے گا۔''

اس نے اپنی بات مکمل کر کے گاڑی کا دروازہ کھولا تھا پھر اندر بیٹھ کر گاڑی بھگا لے گیا۔لڑکی کی طرف دوبارہ دیکھنے کی اس نے کوشش بھی نہیں کی تھی۔آفس پہنچ کر گاڑی پارک کی اور اندر کی جانب چل دیا۔غصہ پہلے ہی آیا ہوا تھا۔بے دھیانی میں سامنے سے آنے والی شخصیت سے ٹکرا گیا۔

''سوری سر! آئی ایم سوری۔'' وہ جو کوئی بھی تھی اپنی غلطی نہ ہونے کے باوجود ایکسکیوز کر رہی تھی۔

''اِٹس آل رائٹ۔'' وہ کرٹسی نباہ کر اندر داخل ہوا جہاں اسفر اکیلا بیٹھا جانے کیوں ہنسے چلا جا رہا تھا۔

''تمہیں کیا ہوا ہے؟'' وہ منہ بنا کر بولا۔

''کچھ مت پوچھو یار!'' اسفر ہنسی روک کر بولا۔

''اچھا نہیں پوچھتا۔'' وہ کرسی پر بیٹھ گیا۔

''لیکن تمہیں کیوں اتنا غصہ آ رہا ہے؟'' اسفر نے اس کے موڈ کے پیشِ نظر سنجیدگی سے پوچھا۔پھر یک دم میچ کی بات یاد آئی تو بولا۔

''اس دفعہ ہم سے جیت گئے یا ہمیں ہرا دیا؟''

''ہم ہی ہار گئے یار۔'' وہ پژمردہ لہجے میں بولا۔

''اوہو تو یہ بات ہے۔'' اندر ہی اندر اسفر کو گدگدی ہوئی۔

''نہیں ایک اور بات بھی ہے۔''

''وہ کیا بات ہے؟'' اسفر نے اس کے چہرے کی طرف حیرت سے دیکھا۔

''بس یار! پتا نہیں کبھی کبھی مجھے کیا ہو جاتا ہے ہر ایک سے بدتمیزی کر بیٹھتا ہوں۔'' اس نے گہری سانس بھری۔

''مجھ سے پاکستان کی ہار برداشت نہیں ہوتی۔''

''مگر صرف کرکٹ میں۔'' اسفر نے ٹانگ اڑا کر درستگی کرنا مناسب سمجھا۔

''میرا بھی یہی مطلب تھا۔''

''اچھا مگر ہوا کیا ہے؟''

''یار وہ بے چاری لڑکی۔'' تیمور اسے تفصیل بتانے لگا۔اس کی بات کو غور سے سننے میں اسفر بھول ہی گیا کہ اسے بھی ایک بے چاری لڑکی کی بات کرنی تھی۔



''مان لیں صوفی دادا! ذہانت میں آپ اپنے پوتے کا مقابلہ نہیں کر سکتے۔'' وہ کافی چھینٹتے ہوئے بہت مزے سے کہہ رہا تھا۔صوفی دادا کو چڑانے میں اسے کافی مزا آ رہا تھا وہ بہت بری طرح اس سے شطرنج کی بازی میں مات کھا گئے تھے۔اس سے پہلے ہمیشہ تیمور شکست کھاتا آیا تھا اسی لیے آج کی کامیابی اسے بے حد مسرور کر رہی تھی۔وہ یہ نہیں جانتا تھا کہ اس کے دادا جان بوجھ کر ہارے ہیں۔کل پاکستان کی ناکامی کے بعد جانے کیوں تیمور کا موڈ بہت خراب تھا اگرچہ اکثر اوقات کرکٹ میں پاکستان کی ناکامی پر وہ منہ پھلا کر بیٹھ جایا کرتا تھا مگر کل موڈ کچھ زیادہ ہی خراب تھا۔دادا اپنے ستائیس سالہ پوتے کے مزاج سے بخوبی واقف تھے اسی لیے وہ زبردستی اس کے ساتھ شطرنج کی بازی لگا کر بیٹھ گئے تھے اور پھر کھیل کے دوران باتوں ہی باتوں میں انہوں نے اس سے سب کچھ اگلوا لیا تھا نا صرف اگلوا لیا تھا بلکہ اس کے مزاج کو اعتدال پر بھی لے آئے تھے۔



انہیں اپنے پوتے سے بہت محبت تھی۔اگرچہ اس بات کا اظہار انہوں نے کبھی الفاظ کے ذریعے نہیں کیا تھا اور اکثر و بیشتر وہ تیمور کو یہ باور کراتے رہتے تھے کہ تمہاری وجہ سے میں نے اپنی زندگی کے قیمتی سال ضائع کر دیے۔اپنی ساری جوانی تم پر نچھاور کر دی وغیرہ وغیرہ لیکن یہ بھی ایک حقیقت تھی کہ تیمور ان کے لیے سامری جادوگر کے طوطے کی طرح تھا۔ان کی جان تھی تیمور میں۔بہت چھوٹا سا تھا وہ جب اس کے ماں باپ یعنی ان کے بیٹا اور بہو ان کی بیوی سمیت مناسکِ حج کے دوران منیٰ میں خیموں میں آگ لگنے کے باعث فوت ہو گئے تھے۔صوفی دادا اور تیمور کی جان بچ گئی تھی۔بہت عرصہ تک وہ اس حادثے سے سنبھل نہیں پائے تھے۔ان کے ذہن میں یہ خیال بیٹھ گیا تھا کہ یہ حادثہ ان کی وجہ سے ہوا ہے۔

وہ ریاض میں ایک امریکن فرم میں ملازمت کرتے تھے۔انیس سال اس فرم میں خدمات سرانجام دینے کے عوض بونس کے طور پر انہیں اپنی فیملی کو ایک سال کے لیے سعودی عرب بلانے کی اجازت ملی تھی۔ان کا ایک ہی بیٹا تھا جس کی حال ہی میں شادی ہوئی تھی۔انہوں نے بیوی، بیٹا اور بہو کو اپنے پاس ریاض بلا لیا۔تیمور ریاض ہی میں پیدا ہوا تھا۔''ذی الحج'' کا مبارک مہینہ شروع ہوا تو تیمور کی عمر دو ماہ تھی۔انہیں بہت خوشی تھی اس بات کی کہ ان کا پوتا اس ننھی سی عمر میں حج کرے گا اور حج بھی عام حج نہیں بلکہ حج اکبر لیکن ان کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ آنے والے دن ان کے لیے کس قسم کی بربادی کا سامان کرنے والے ہیں۔وہی ہوا تھا جو قسمت میں درج تھا اور قسمت وہم و گمان سے ماورا ہوا کرتی ہے۔وہ تیمور کو لے کر پاکستان آ گئے تھے۔ٹھیک ٹھاک آبائی زمین تھی پھر وہ ریاض سے بھی سب کمائی سمیٹ لائے تھے۔انہوں نے اپنی زندگی تیمور کے لیے وقف کر دی تھی۔تیمور ہی کی خاطر انہوں نے اپنے آپ کو مین ٹین کر رکھا تھا۔اپنی عمر سے خاصے کم دکھائی دیتے تھے۔اکثر لوگ انہیں تیمور کے دادا کی بجائے والد سمجھا کرتے تھے۔صحت بھی قابلِ رشک تھی اور وہ خوراک اور مارننگ واک کے ذریعے اس کی (صحت) درازی عمر کے لیے ہمیشہ کوشاں بھی رہتے تھے۔

انہوں نے کتابِ زیست سے پرانے تمام ابواب نکال کر پھاڑ دیے تھے۔خوامخواہ ماضی کو یاد رکھنے کی بجائے وہ اپنے حال میں خوش رہتے تھے اور یہی سبق انہوں نے پوتے کو دیا تھا۔تیمور کی تربیت انہوں نے بے حد شاندار خطوط پر کی تھی۔اچھی تعلیم دلائی تھی۔اب وہ اپنی مرضی سے ایک ملٹی نیشنل کمپنی میں جاب کر رہا تھا۔حالانکہ صوفی دادا نے اسے اپنے ذاتی کاروبار کے لیے سرمایہ کی آفر کی تھی مگر فی الحال وہ اس پر تیار نہیں تھا۔وہ اس کے لیے اصرار بھی نہیں کرتے تھے۔اصرار وہ صرف اس بات پر کرتے تھے کہ تیمور کو اب شادی کر لینی چاہیے۔وہ اکثر اسے چھیڑا کرتے کہ ''شادی کر لو برخوردار! ایک ڈیڑھ سال مزید گزر گیا تو تم بڈھے کو کسی نے اپنی بیٹی نہیں دینی۔'' لیکن تیمور ابھی ذمہ داریوں کا یہ طوق گلے میں ڈالنے کو تیار نہیں تھا۔اسے کوئی لڑکی پسند ہی نہیں آتی تھی۔اس کا ٹیسٹ خاصا اونچا تھا۔اگر وہ شرٹ بھی خریدنے مارکیٹ جاتا تھا تو گھنٹہ گھنٹہ بھر چوائس کرنے میں ہی لگا دیتا تھا پھر یہ تو زندگی بھر کا معاملہ تھا۔انٹرنیٹ ایج کا یہ بندۂ محبت کے سلسلوں کا سرے سے قائل ہی نہیں تھا۔اس بات پر بھی صوفی دادا اکثر اس کا مذاق اڑاتے وہ کہا کرتے۔

''میں نے تمہاری دادی سے لو میرج کی تھی۔تمہارے باپ نے تمہاری ماں سے لو میرج کی تھی مگر تم۔لگتا ہے ہمارا خاندانی ریکارڈ خراب کر کے ہی چھوڑو گے۔''

اس کے کان پر مگر جوں نہیں رینگتی تھی۔اس کی تو گویا شادی بھی کرکٹ اور کرکٹرز سے ہو گئی تھی۔اس کے موڈز پر بھی کرکٹ بے حد اثر ڈالتی تھی۔اگر پاکستان اچھا میچ کھیل کر جیت جاتا تو تیمور صاحب کا موڈ بھی خوشگوار رہتا لیکن اگر کبھی ہار جاتا تو تیمور کی حالت دیکھنے کے قابل ہوتی تھی۔اکثر ایسی امیچور حرکتیں کر جاتا اور پھر شرمندہ رہتا۔

اسی شرمندگی کے اثر سے اسے نکالنے کے لیے صوفی دادا جان بوجھ کر ہار گئے تھے اور اب خود جان بوجھ کر منہ لٹکا کر بیٹھے ہوئے تھے۔

''صوفی دادا! آپ کو فخر تو ہوتا ہوگا ناں میری ذہانت پر؟''

''تم بات مت کرو مجھ سے کیونکہ میں بے ایمان لوگوں کی بات سننا اور ان سے بات کرنا پسند نہیں کرتا۔''

ڈائننگ ٹیبل پر کہنیاں ٹکائے اور سر جھکائے وہ بالکل پانچ سالہ بچے کی طرح لگ رہے تھے جو شرارت پکڑے جانے پر مار کھا کر بیٹھا ہو۔

''کھسیانا بلاّ کھمبا نوچے۔'' تیمور کو مسلسل گدگدی ہو رہی تھی انہیں اس طرح بیٹھا دیکھ کر۔

''تم مجھے بلاّ کہہ رہے ہو؟'' وہ مصنوعی غصے سے بولے۔

''نہیں کھمبا۔'' وہ اب دوسرے مگ میں کافی پھینٹ رہا تھا۔

''شرم تو نہیں آتی۔''

''شرم تو خود مجھ جیسے خوبرو جوان سے شرما جاتی ہے۔'' اس نے فرضی کالر جھاڑے۔

''ڈھیٹ کہو ڈھیٹ۔'' وہ چڑ کر بولے۔

''میں کچھ کہوں گا تو پھر پوچھیں گے بلا کہا ہے یا کھمبا؟'' وہ ان کو کافی کا مگ پکڑاتے ہوئے بولا پھر پین کو سنک میں رکھ کر پلٹا تو کال بیل بج اُٹھی۔

''دیکھو دروازے پر کون ہے؟'' دادا نے حکم دیا۔

''کیوں؟ کیوں؟ آج آپ کی باری ہے۔ میں آج صرف کچن کا کام نبٹاؤں گا۔'' وہ ہٹ دھرمی سے ڈائننگ ٹیبل کی چیئر پر ٹک گیا۔ ان کے یہاں ملازم اور ملازمہ موجود تھے مگر آج کل چھٹی پر تھے جس کی وجہ سے انہوں نے آپس میں کام بانٹ رکھے تھے جب کہ چوکیدار آٹھ بجے کے بعد آتا تھا۔

''بوڑھے دادا سے کام کرواتے ہو، دیکھنا ایک روز تمہارے پوتے بھی تم سے اسی طرح کام کروائیں گے۔'' وہ جانتے تھے تیمور نہیں اُٹھے گا اس لیے جاتے ہوئے بھی طعنہ دینا نہیں بھولے۔

''میں آپ کی طرح سُست نہیں ہوں۔ ان شاء اللہ ان کے کہنے سے پہلے ہی کام کر لیا کروں گا۔'' وہ بھی انہی کا پوتا تھا خاموش کیسے رہتا۔ دادا منہ بناتے باہر نکل گئے کچھ دیر بعد واپس آئے تو منہ مزید پھولا ہوا تھا۔

''خوامخواہ گیا۔ وہ تمہارا پوچھ رہا ہے۔''

''میرا پوچھ رہا ہے؟ کون ہے؟'' تیمور نے کافی کے بڑے بڑے گھونٹ بھرنے شروع کیے۔ ویڈیو سنٹر والا اس کے لیے 92 کے ورلڈ کپ کی ریکارڈنگ لے کر آنے والا تھا۔

''گندے سے حلیے میں ہے لگتا ہے کبھی منہ نہیں دھویا۔ میں نے کہا اندر آ جاؤ تو شرما کر منہ نیچے کر لیا۔''

''ہائیں شرما گیا؟ آپ کو دیکھ کر؟ میرا کوئی واقف کار اتنا بدذوق نہیں ہے صوفی دادا!''

''میں نے بھی پوچھا تھا کہ برخوردار! کہیں تم مجھے اپنی دلہن تو نہیں سمجھ رہے؟ اس بات پر تو وہ بالکل ہی ٹماٹر ہو گیا۔''

''ایسا نادر نمونہ کون آ گیا ہمارے دروازے پر؟'' وہ خالی مگ ٹیبل پر رکھ کر اُٹھ کھڑا ہوا اور جب کچھ دیر بعد واپس آیا تو اس کا منہ بھی پھولا ہوا تھا۔



''وہ بھکاری میرا پوچھ رہا تھا؟'' اندر آتے ہی غصے سے دریافت کیا، صوفی دادا چپ چاپ کافی کے سپ لیتے رہے۔

''میں کیا پوچھ رہا ہوں؟''

''میں نے اس بھکاری کو دس روپے دیئے تو بولا اللہ آپ کو اتنا دے جتنے آپ کے سر پر بال ہیں۔ میں نے سوچا یہ گھاٹے کا سودا ہے۔ میں تو گنجا ہوں۔ میں نے بھکاری سے روپے واپس لے کر کہا ٹھہرو میاں! میں بالوں والے کو بھیجتا ہوں پھر میں نے تمہیں بھیج دیا۔ فقیروں کی دعائیں جلدی لگتی ہیں یار! اور پھر تمہارے اتنے ڈھیر سارے بالوں کا کچھ تو فائدہ ہو۔''

O......❖......O

''تمہارا ہی انتظار کر رہا تھا میں۔'' اسفر نے کمپیوٹر اسکرین کی طرف دیکھ کر کہا۔ وہ خاصی دیر سے آن لائن تھا اور ''سحر'' کے نک نیم سے چیٹنگ کرنے والی یا کرنے والے کی میل کا انتظار کر رہا تھا۔ دو دن پہلے اس نے ایک ای میل وصول کی تھی کہ۔

''میں ایک خوب صورت لڑکی ہوں اور تمہاری محبت میں مبتلا ہوں۔ اگر تم میرے بارے میں مزید جاننے کے خواہشمند ہو تو چار بجے آن لائن رہنا۔''

اسی لیے اسفر بے چینی سے اس کا انتظار کر رہا تھا۔ وہ خود بھی اکثر اوقات لڑکی بن کر نیٹ پر چیٹنگ کیا کرتا تھا۔ اسے اندازہ ہو گیا تھا کہ یہ میل کسی لڑکے نے لڑکی بن کر کی ہے اور وہ اس کا بھانڈا چوراہے میں پھوڑنے کے لیے تیار تھا۔ اس نے چند بٹن پش کیے تھے کمپیوٹر کھیل کھیلنے کے لیے تیار تھا۔

''کیا تمہیں میری بات کا یقین ہے اسفر؟'' پہلا سوال موصول ہوا تھا۔

''کس بات کا؟''

''یہی کہ میں تمہاری محبت میں مبتلا ہوں۔''

''نہیں۔''

''کیوں؟''

''تم نے کبھی مجھے نہیں دیکھا پھر تم میری محبت میں کیسے مبتلا ہو گئیں۔''

''میں نے تمہیں دیکھ رکھا ہے۔''

''مگر کہاں۔''

''تمہارا سپر اسٹور ہے ناں لبرٹی میں۔ وہاں دیکھا تھا۔''

''اسٹور پر میں اور میرے ابا دونوں ہی ہوتے ہیں کیا پتا تم نے انہیں دیکھ لیا ہو وہ بھی خاصے ہینڈسم ہیں روز خضاب لگاتے ہیں۔''

''جن کی شکل لنگڑے آم سے ملتی ہے؟''

''میں نے تمہارے نہیں اپنے ابا کی بات کی ہے۔ تمہارے ابا ہوں گے لنگڑے آم جیسے میرے ابا تو تربوز جیسے ہیں۔''

''وہ جو شلوار قمیص پہنتے ہیں؟''

''تو تمہارا کیا خیال ہے میں شلوار قمیص کے بغیر ہوتا ہوں۔ میں نے بھی شلوار قمیص پہن رکھا ہوتا ہے۔''

''وہ جن کی مونچھیں ہیں؟''

''میری بھی مونچھیں ہیں۔''

"وہ جو شکل سے ہی ابا لگتے ہیں؟"

"بالکل ٹھیک پہچانا۔ مجھے یقین آ گیا ہے تم نے اسٹور پر مجھے ہی دیکھا ہوگا۔ لیکن تم میری محبت میں اتنی جلدی کیسے گرفتار ہو گئیں؟"

"دراصل تمہاری شکل میرے مرحوم شوہر سے ملتی ہے۔ میں ان سے بہت محبت کرتی تھی۔ میں تم سے شادی کرنا چاہتی ہوں اسفر!"

"کیا؟ کب؟"

"جیسے ہی میرے دوسرے شوہر نے مجھے طلاق دی۔"

"کیا؟ یعنی تم شادی شدہ ہو؟ بچے کتنے ہیں؟"

"بچے نہیں ہیں۔"

"شکر ہے ورنہ میں تو ان کو پالتے پوستے ہی بوڑھا ہو جاتا۔"

"نہیں......نہیں اس کی فکر مت کرو بچے نہیں ہیں میرے بچیاں ہیں چھ۔"

"اچھا اب زیادہ بکواس نہیں کرو اور سچ سچ بتاؤ کون ہو؟ میرا نام کیسے جانتی ہو اور میرا ای میل ایڈریس کہاں سے لیا؟"

اسفر نے ہی ہار مان لی تھی۔ اب وہ "سحر" سے سیریس چیٹنگ کی تیاری کر رہا تھا۔

O......❖......O

"صوفی دادا! آپ یہاں بیٹھے رہیں گے نا؟ میں دس منٹ میں اکاؤنٹینٹ سے مل کر آتا ہوں۔" وہ انہیں اپنے آفس میں بٹھا کر باہر نکل گیا۔ صوفی دادا کو منتھلی چیک اَپ کے لیے فیملی ڈاکٹر کے پاس جانا تھا اور اس کے بعد انہیں کچھ ضروری چیزیں بھی خریدنی تھیں اس لیے وہ اس کے آفس ہی آ گئے تھے۔ تیمور کے کولیگز ان سے متعارف تھے اور ان کی باغ و بہار طبیعت کے باعث انہیں خاصا پسند کرتے تھے۔ تیمور اکاؤنٹینٹ سے مل کر آیا تو اس کی نیو لی اپائنٹڈ سیکرٹری ان کے پاس بیٹھی تھی۔ دادا نے ہتھیلی اس کے آگے پھیلا رکھی تھی اور وہ ان کی ہتھیلی میں کھوئی جانے کیا تلاش کر رہی تھی۔ تیمور قریب آیا تو سمجھ میں آیا کہ وہ پامسٹ بنی ہوئی ہے۔

"یہ جو زندگی کی لکیر کے ساتھ باریک سی لائن ہے یہ بتاتی ہے کہ آپ بہت لکی ہیں ذہانت کی لائن یہ والی ہے۔ پھر یہ لائن بتاتی ہے کہ آپ کی دو شادیاں ہوئی ہیں۔" وہ ایک ایک لائن کو دیکھ کر بتا رہی تھی۔

"بخدا نہیں میری تو ایک ہی شادی ہوئی ہے۔" دادا اس کی بات پر مکمل ایمان لے آئے تھے۔

"لیکن یہ جو لائن تھوڑی سی اوپر جا رہی ہے اس کے مطابق......"

"اس کے مطابق میری دو شادیاں ہوں گی اور میری تو ابھی ایک شادی ہوئی ہے یعنی ایک شادی کی گنجائش مزید ہے۔ سن رہے ہو پوتے! ایک شادی اور......" وہ تیمور کو چڑا رہے تھے پاس بیٹھی سیکرٹری صاحبہ ہنس دیں۔

"صوفی دادا! بڑے ہو جائیں۔ آپ کے دودھ کے دانت ٹوٹ گئے ہیں۔" اپنی سیکرٹری کے سامنے اسے دادا کی چونچلاہٹ پسند نہیں آئی تھی۔ سو دانت پیس کر بولا۔

"میرے تو ٹوٹ گئے ہیں اور تمہارے ابھی اُگے ہی نہیں ہیں بس داڑھی مونچھیں جلدی آ گئیں۔" جواب دینے میں وہ چوکتے نہیں تھے۔



"ہما! آپ پلیز باہر جائیں اور اپنا کام دیکھیں۔" اسے کھلکھلاتے دیکھ کر تیمور نے کھسکنا چاہا۔

"اچھی بچی ہے مخلص اور محبت کرنے والی۔" اس کے جانے کے بعد صوفی دادا ذو معنی لہجے میں بولے۔

"جی اس کے شوہر کا بھی یہی خیال ہے۔"

"لاحول ولا یعنی وہ شوہر والی ہے۔" انہیں دھچکا لگا۔ ہما خاصی کم عمر لگتی تھی۔

"لاحول ولا نہیں ماشاء اللہ کہتے ہیں خیر سے بچوں والی بھی ہے۔"

"مے آئی کم ان سر؟" اسی دوران کسی نے اجازت طلب کی تھی۔ تیمور نے دروازے کی سمت دیکھا۔ وہ جو کوئی بھی تھی خاصی خوب صورت تھی مگر خاصی گھبرائی ہوئی بھی، عینک ناک کی نوک پر اس طرح سے ٹکی تھی جیسے ابھی اشارہ ملتے ہی سجدہ ریز ہو جائے گی۔ اجازت ملنے پر وہ اندر چلی آئی۔ صوفی دادا نے بے حد دلچسپی سے اس کی طرف دیکھا تھا جس پر وہ گڑبڑا سی گئی۔ تیمور نے کھنکار کر انہیں الرٹ ہونے کی تاکید کی۔ کھانسی نے گویا کوڈ ورڈ کا کام کیا۔ وہ منہ بناتے سیدھے ہو گئے مگر نظریں سامنے ہی تھیں۔

"میں عائشہ ہوں۔" وہ خود کو پُر اعتماد ظاہر کرنے کے لیے فوراً بولی تھی۔

"میری بلا سے آپ خدیجہ ہو جائیں میں اعتراض کرنے والا کون ہوتا ہوں؟" تیمور چڑ کر بولا اسے دادا پر حیرت ہو رہی تھی جو مسلسل اس لڑکی کو گھور رہے تھے۔

"آپ......آپ تو کرسی پر نہیں بیٹھتے۔" وہ پھر گڑبڑا گئی تھی۔ اعتماد قائم رکھنے کے سارے وظیفے سامنے بیٹھے شخص کے جواب نے بھلا دیئے تھے۔

"تو آپ کا کیا خیال ہے میں پنکھے سے لٹکتا ہوں؟" اسے لگ رہا تھا کہ یہ لڑکی پہلے بھی کہیں دیکھی ہے۔

"ن......نہیں......میرا مطلب تھا کہ یہاں تو کوئی اور......کوئی اور......" اس بے چاری کو سمجھ نہیں آ رہا تھا کہ اس شخص کے لیے کون سا صیغہ استعمال کرے جو مناسب ہو خاصی سوچ بچار کے بعد اسے سمجھ میں آ گیا۔

"یہاں تو کوئی اور بھائی بیٹھا کرتے تھے۔" صوفی دادا جو پانی پینے کے لیے گلاس کو منہ سے لگائے ہوئے تھے اس کی یہ بات سن کر ہنسی کو کنٹرول نہیں کر پائے نتیجتاً ہنسی کے ساتھ پانی بھی منہ سے اُبل پڑا چند چھینٹے تیمور پر بھی پڑے۔ ہنسی تو اسے بھی آ رہی تھی لیکن کھل کر نہیں ہنسا، جانتا تھا آفس میں اس کے مزاج کی ذرا سی نرمی صوفی دادا کو مزید پھیلنے کا موقع فراہم کرے گی سو سابقہ کرختگی کے ساتھ کہہ رہا تھا۔

"آپ کا مطلب ہے یہاں آپ کے بھائی بیٹھا کرتے تھے؟"

"نہیں میرے بھائی تو نہیں تھے۔"

"پھر کس کے بھائی تھے؟"

"میرا مطلب ہے جس روز میں انٹرویو دینے آئی تھی یہاں کوئی اور آدمی تھے۔" وہ منمنائی۔

"تھے؟" تیمور کو حیرانگی سی ہوئی سمجھ تو اسے آ گئی تھی کہ وہ اسفر کی بات کر رہی ہے لیکن حیران کن بات یہ تھی کہ وہ تو صرف اسفر کو بٹھا کر گیا تھا پھر وہ آدمی کون تھے جن کا یہ لڑکی ذکر کر رہی تھی۔

"کتنے آدمی تھے؟" وہ پوچھنے لگا۔

"تھے تو ایک ہی۔"

''تو پھر تمے کیوں کہہ رہی ہیں؟ تھا کہیے نا ایک آدمی تھا۔'' ریوالونگ چیئر کو اِدھر سے اُدھر گھماتا وہ بہت مزے سے اسے سمجھا رہا تھا۔

''جی......جی ایک آدمی تھا۔''

''یہ تمہیں آدمی کہہ رہی ہے؟'' صوفی دادا نے بھی ٹانگ اڑائی۔

''ہائیں آپ مجھے آدمی کہہ رہی ہیں؟'' وہ ذرا غصے سے بولا۔ ریوالونگ چیئر کی حرکت بھی رک گئی تھی۔

''ن......نہیں آپ کو تو نہیں کہہ رہی۔ وہ تو کوئی اور تھے......تھا۔'' وہ اپنی اَزلی گڑبڑاہٹ کا شکار ہو چکی تھی۔

''یعنی......یعنی آپ اسفر کو آدمی کہہ رہی ہیں؟ اگر وہ سن لے تو آپ کو شوٹ کر دے۔ ایک ستائیس سالہ جوان جہان لڑکے کو ''آدمی'' کہتے ہوئے ذرا خوف نہیں آیا آپ کو؟''

تیمور فارم میں آچکا تھا سو اب اس لڑکی کا اپنے حواسوں میں واپس آجانا بظاہر ناممکن تھا۔ وہ تو صوفی دادا کو ہی ترس آ گیا۔ لہجے میں مٹھاس پیدا کر کے بولے۔

''عائشہ! بیٹھ جاؤ اور اطمینان سے بات کرو۔ کیا ارادے ہیں تمہارے؟''

''اس کے ارادے نیک بھی ہو سکتے ہیں۔ آپ برائے مہربانی خاموش رہیں۔'' اس نے گھور کر کہا وہ ان کی رنگین مزاجی سے خاصا خائف تھا۔ عائشہ چپ چاپ کرسی پر بیٹھ گئی۔

''فرمایئے کس مقصد سے تشریف لانا ہوا؟'' اب وہ سنجیدہ قسم کے معزز آفیسر کے روپ میں تھا۔

''وہ مسٹر اسفر نے مجھے سیکرٹری کی جاب کے لیے اپائنٹ کیا تھا۔'' اب کی بار اس نے اسفر کے نام کے ساتھ مسٹر لگانا مناسب سمجھا تھا۔

''آپ کو؟'' تیمور کو جھٹکا لگا۔

''دیکھیں بی بی! آپ کو غلط فہمی ہوئی ہے۔ مسز ہما ارشد کو سیکرٹری اپائنٹ کیا گیا ہے اور وہ پچھلے تین دن سے ہمارے یہاں سروسز فراہم کر رہی ہیں۔''

وہ سمجھ گیا تھا کہ معصوم لڑکی اسفر کی چالاکی کا نشانہ بنی ہے اور ساتھ ہی اسے اسفر پر غصہ آیا جس نے اپنے اس ''کارنامہ'' کی تفصیلات اس سے مخفی رکھی تھیں۔

''لیکن......انہوں نے مجھے کہا تھا کہ اگر میں ایک ہفتہ کے اندر اندر......''

بات مکمل کیے بغیر وہ خاموش ہو گئی اسے یاد آیا تھا کہ اسفر نے سختی سے منع کیا تھا اپنے غیر شادی شدہ ہونے کی بات کسی کو نہ بتانا۔

''کیا کہا تھا اسفر نے؟ ایک ہفتہ کے اندر اندر......'' تیمور کو نامکمل رہ جانے والی بات ایک معمہ معلوم ہوئی۔

''یہ بات میں آپ کو نہیں بتا سکتی۔ آپ صرف یہ بتا دیں اسفر صاحب کہاں ملیں گے؟'' وہ اب پُراعتماد لہجے میں کہہ رہی تھی۔ اسفر نے اسے جو بھی کہا تھا وہ اس پر مکمل طور پر ایمان لائے بیٹھی تھی۔

''آپ کی مرضی، لبرٹی چلی جائیں ''شیخ سنز'' اسٹور ہے وہاں۔ آج کل اسفر صاحب وہیں ملتے ہیں۔'' وہ کندھے اچکا کر بولا۔ اپنی طرف سے اس نے اسفر اور معزز خاتون کی دوسری ملاقات کا اہتمام کیا تھا۔

''آپ کا مطلب ہے سپر اسٹور پر؟''

''جی ہاں سپر اسٹور پر [illegible] مگر اللہ بھلا کرے اس کے والد [illegible]''

''تمہیں اسفر سے کیا کام ہے؟'' صوفی [illegible] کی بکواس سن رہے تھے، بات کاٹ کر اس [illegible] دیوی سے پوچھا۔

''جاب کے سلسلے میں ملنا تھا۔'' وہ بہت [illegible] اندازہ ہو گیا تھا کہ اسفر نے اسے بے وقوف بنایا ہے لیکن یہ بات ابھی بھی سمجھ نہیں آئی تھی کہ اگر اس [illegible] کر رہا تھا۔''

''پہلے کہیں جاب کی ہے؟'' تیمور کو بھی ترس آ گیا تھا۔

''جی ہاں ایک کوچنگ سینٹر میں کچھ دن پڑھایا تھا۔'' اس کی آواز یکایک بھیگنے لگی تھی۔

''کتنے دن؟''

''دو دن۔'' ساتھ ہی دو آنسو لپک جھپک کر آنکھوں سے باہر آئے اور گالوں پر پھسلتے چلے گئے۔

''کیا پڑھاتی تھیں؟'' تیمور اور صوفی دادا نے ایک دوسرے کی طرف دیکھا پھر تیمور تو منہ نیچے کر کے مسکرانے لگا جب کہ دادا نے سوال کیا۔

''انگلش اور میتھس۔'' اب وہ مسلسل رو رہی تھی۔

''میتھس اور انگلش؟'' تیمور نے ٹشو پیپر کا ڈبہ اس کے آگے رکھا اور ساتھ ہی شرارت سے دریافت کیا۔ عائشہ سمجھ نہیں پائی۔ ٹشو نکال کر اس نے ناک کے آگے رکھا پھر زور سے ناک صاف کر کے بولی۔

''نہیں انگلش اور میتھس۔''

''یعنی میتھس اور انگلش؟''

''نہی میتھ......آں۔'' اب کی بار وہ شرارت کو سمجھ گئی تھی پھر جو اس نے رونا شروع کیا تو چپ کروانا مشکل ہو گیا۔ تیمور کو ہنسی بھی آ رہی تھی اور غصہ بھی، روتے روتے عائشہ اٹھی تھی پھر بیگ کو بازو میں اڑس کر دروازے کی طرف چل دی۔ دروازے تک پہنچ کر یک دم کچھ یاد آیا تو واپس مڑی۔ اس کے ٹیبل کے قریب آکر بولی۔

''آپ بہت گندے آدمی ہیں۔ اللہ کرے......اللہ کرے آپ گنجے ہو جائیں اور اور آپ کی شادی......آپ کی شادی بو برال سے ہو جائے۔'' غصے میں وہ مردانہ زنانہ سب بھول گئی تھی۔ اس کی بددعا نے صوفی دادا کو کھلکھلانے پر مجبور کر دیا۔ جب کہ تیمور یک دم اپنی جگہ سے کھڑا ہو گیا۔ دروازے تک جاتی عائشہ پھر مڑ آئی تھی۔

''خدا خیر کرے اب کچھ سر میں نہ مار دے۔'' تیمور نے اسے واپس آتا دیکھ کر دل ہی دل میں کہا۔ وہ غصے سے پھر ٹیبل تک آئی ٹشو پیپر کے ڈبے سے چار پانچ ٹشوز ایک ساتھ نکالے اور ناک پر رکھ کر شوں شوں کرتی باہر نکل گئی۔

''آپ اب کہاں جا رہے ہیں۔'' صوفی دادا کو اپنی جگہ سے اٹھتا دیکھ کر تیمور نے کہا۔

''اس کے پیچھے جا رہے ہیں۔'' بہت اطمینان سے کہا گیا۔

''اس کے پیچھے؟'' تیمور نے دروازے کی طرف انگلی کر کے حیرانگی سے استفسار کیا۔

''سنا نہیں تم نے میرے ہاتھ میں شادی کی ایک اور لائن ہے۔'' وہ اسے ہکا بکا چھوڑ کر باہر نکل گئے۔ ان کے باہر نکلتے ہی اس نے ریسیور اٹھا کر اسفر کی طرف کال ملائی تھی۔

O......❖......O

اسفر کمپیوٹر کے آگے بیٹھا وہی کھیل کھیلنے میں مصروف تھا جس کے پیچھے آج کل ساری پاکستانی قوم پاگل ہوئی، ہوئی ہے۔ جی ہاں وہ چیٹنگ کر رہا تھا۔

آج مسلسل دسواں روز تھا اسے ''سحر'' نامی لڑکی سے چیٹنگ کرتے ہوئے۔ شروع شروع میں اسفر کو شک تھا کہ ''سحر'' کے نک سے چیٹنگ کرنے والی شخصیت لڑکا ہے۔ اسی لیے اسفر اس سے اس قسم کی باتیں کرتا جس سے اس کے کردار کی وضاحت ہو سکے۔ مثلاً کبھی اس سے کبڈی کے متعلق باتیں کرتا یا پھر ریسلنگ اور ریسلرز کے متعلق انفارمیشن اکٹھی کرتا۔ سحر کی ناقص معلومات سے اس نے اندازہ لگایا تھا کہ وہ لڑکی ہی ہے۔

انتھراکس کے متعلق اسے کچھ بھی پتا نہیں تھا مگر بلش آن اور آئی شیڈوز کی تمام اقسام جو مارکیٹ میں دستیاب تھیں وہ بخوبی واقف تھی۔ دس روز گزر جانے کے باوجود اسفر کو اس کے ساتھ چیٹنگ کرنے میں مزا آ رہا تھا۔ لیکن ایک تجسس تھا کہ آخر یہ سحر ہے کون؟ اسے کیسے جانتی ہے۔ سحر نے اپنے متعلق یہ تمام باتیں اسفر کو بتائی تھیں مگر اسے یقین تھا کہ وہ جھوٹ بول رہی ہے۔

وہ اس کے جھوٹ کو پکڑنے کے لیے بے تاب تھا مگر کامیابی نہیں ہو رہی تھی کیونکہ سحر نے اپنا ای میل ایڈریس بھی نہیں دیا تھا۔

آج بھی وہ اس سے اصرار کر رہا تھا کہ اپنا ای میل ایڈریس دے دو مگر وہ انکار کر رہی تھی۔

''آخر تم اپنا ای میل ایڈریس کیوں نہیں دیتیں مجھے؟''

''میں ہر روز خود تم سے رابطہ کر تو لیتی ہوں پھر بھی تم اس بات پر اصرار کیوں کرتے ہو؟''

''اچھا پھر فون نمبر ہی دے دو۔''

''اب وہ کس لیے؟''

''میں تمہاری آواز سننا چاہتا ہوں سحر......''

''اس کی ضرورت نہیں ہے۔ بہت بے سُری ہوں میں۔''

''اور مجھے نصیبو لعل کے گانے بہت پسند ہیں۔''

''خیر اب اتنی بے سُری بھی نہیں ہوں۔''

''سنو تمہارا دل نہیں کرتا مجھے دیکھنے کو؟''

''نہیں۔''

''نہیں؟ مگر کیوں؟''

''کیونکہ میں نے تمہیں دیکھ رکھا ہے۔''

''کہاں؟ کب؟''

''بچپن میں دیکھا تھا۔''

''بچ...... پن میں، اتنی پرانی بات ہے تم بھول گئی ہو گی۔''

''نہیں میری یادداشت بہت اچھی ہے۔ میں ایک دفعہ جو چیز دیکھ لوں اسے نہیں بھولتی۔''

''تمہیں کیسے پتا کہ تمہاری یادداشت بہت اچھی ہے؟''

''مجھے اپنی سالگرہ کبھی نہیں بھولتی۔''

''بہت اچھے، پھر تو یقیناً تمہیں اپنی صحیح عمر بھی یاد رہتی ہو گی۔ جلدی سے بتاؤ۔ خیر سے عمرِ عزیز کی کون سی بہار چل رہی



ہے؟''

''اب اتنی اچھی یادداشت بھی نہیں ہے۔''

''تم خواتین اپنی عمر کے بارے میں اتنی کانشس کیوں رہتی ہو؟''

''تم مردوں کی وجہ سے جہاں کوئی لڑکی ایکس کی ہوتی ہے۔ تم لوگ اسے آنٹی کہنا شروع کر دیتے ہو۔ اسی وجہ سے تو خواتین پانچ پانچ چھ چھ مرتبہ بیس کی ہونا پسند کر لیتی ہیں مگر ایکس کی ہونا کوئی پسند نہیں کرتی۔''

''تو میں فرض کر لوں کہ تم بیس کی ہو؟''

''تمہاری مرضی ویسے بیس میں دو تین سال مزید جمع کر لو تو بہتر رہے گا۔''

''ویسے میں تمہیں ایک راز کی بات بتاؤں جس لڑکی سے آج کل میرے رشتے کی بات چل رہی ہے وہ بھی تقریباً تمہاری ہی ہم عمر ہو گی۔''

''تم...... تم شادی کر رہے ہو؟''

''نہیں میں...... میں منگنی کر رہا ہوں۔''

''اچھا مجھے کچھ کام ہے پھر بات کریں گے۔''

اسفر نے حیرانگی سے اسکرین کی طرف دیکھا کہ آخر وہ اس بات پر برا کیوں مان گئی۔ وہ بے وقوف نہیں تھا اور خوش فہم تو بالکل بھی نہیں تھا۔ جانتا تھا کہ وہ لڑکی اس سے محبت نہیں کرتی بس مذاق کر رہی ہے اور شغل شغل میں وہ بھی اس سے چیٹنگ کر لیا کرتا تھا مگر ایک دم سے اس کا غائب ہو جانا کچھ حیران کن تھا حالانکہ اس نے اسے پہلی مرتبہ اپنے بارے میں کوئی سچی بات بتائی تھی۔ اس کے ابا اس کے لیے اپنے دوست کی بیٹی کو پسند کر چکے تھے اور دونوں خاندان آج کل اپنے دوستی کے رشتے کو مزید استحکام بخشنے کے لیے ملاقاتیں کر رہے تھے۔ اسفر نے فائزہ کو ایک تقریب میں دیکھ رکھا تھا اور وہ دل و جان سے اس شادی کے لیے تیار تھا۔

O......❖......O

''کیا کر رہی ہو؟'' آواز پر اس نے پیچھے مڑ کر دیکھا۔ عائزہ بالکل اس کے پاس کھڑی تھی اور شاید خاصی دیر سے کھڑی تھی لیکن وہ چیٹنگ میں اتنی محو تھی کہ احساس ہی نہیں ہو سکا۔ عائزہ اس سے تین سال چھوٹی تھی مگر دوست کی طرح بے تکلف تھی۔

''تم کب سے کھڑی ہو عائزہ؟'' وہ کمپیوٹر سے ہٹ کر اس کی طرف متوجہ ہوئی۔

''جب سے تم ایک معصوم شخص کو بے وقوف بنا رہی ہو تب سے ہی کھڑی ہوں۔'' عائزہ اس کے پاس ہی بیٹھ گئی۔

''کیا نام ہے تمہارے نئے نیٹ فرینڈ کا؟''

''اسفر'' اس نے اس طرح سے نام بتایا جس طرح اسفر کو کچا چبانے کا ارادہ ہو۔

''اسفر؟ یہ وہی ہے نا کارڈ والا؟''

''بالکل وہی ہے کارڈ والا۔ نواب زادہ۔''

''یار! میں تمہارا مقصد نہیں سمجھ پائی۔'' وہ کچھ حیرانگی سے کہہ رہی تھی۔

''انتقام عائزہ! انتقام۔ میرا مقصد انتقام ہے۔''

''اچھا مگر کس طرح؟''

’’بس دیکھتی جاؤ......اب یہ بتاؤ تم کس لیے آئی تھیں۔ کیا امی کا کوئی پیغام لائی ہو۔‘‘
’’تمہاری متوقع ساس تشریف لا رہی ہیں یہی بتانے آئی تھی۔‘‘
’’خوامخواہ ساس مت کہو۔ ابھی تو صرف بات چل رہی ہے۔ کیا پتا ایسا نہ ہو جیسا تم سوچ رہی ہو۔‘‘ وہ چڑ کر بولی۔
’’لیکن امی ابو تقریباً راضی ہی ہیں۔‘‘ عائزہ بہن کی بات پر کچھ پریشان ہوگئی۔
’’لیکن میں تو راضی نہیں ہوں ناں اور پھر میں تو ابھی اس پرنس چارمنگ کے متعلق کچھ بھی نہیں جانتی۔‘‘
’’تو میں تمہیں بتاتی ہوں ناں۔‘‘ عائزہ اس کا ہاتھ تھام کر ایک ایک تفصیل بتانے لگی۔



اس نے جھجکتے ہوئے کال بیل پر ہاتھ رکھا۔ وہ پہلی دفعہ اس علاقے میں آئی تھی۔ پرانی انارکلی کے تنگ اور اونچے مکانوں میں سے ایک مکان میں رہنے والی عائشہ کے لیے گلبرگ ایک طلسم کدہ ثابت ہو رہا تھا۔ وہ بہت محدود ذہنی کینوس کی مالک معصوم سی لڑکی تھی۔ جس کی دنیا سکول سے گھر، گھر سے سکول اور پھر گھر سے کالج اور کالج سے گھر تک تھی۔ مختلف مزاج کے لوگوں سے ملنا انہیں ڈیل کرنا اسے نہیں آتا تھا اور شانِ بے نیازی، لاحظہ ہو، شوق ہوا تھا نوکری کا۔ اسے پورا یقین تھا کہ اسے پرسنل سیکرٹری کی جاب مل چکی ہے بس ذرا سا غیر شادی شدہ ہونے کا مسئلہ تھا جو اس کے نزدیک بہت بڑا مسئلہ نہیں تھا اور پھر اس کے باس کے دادا صفدر حسن نے اسے یقین دہانی کرائی تھی کہ وہ اس کا یہ مسئلہ چٹکی بجاتے حل کر دیں گے۔ اسی لیے انہوں نے اسے اپنے گھر بلایا تھا۔ چونکہ آج وہ ان کے گھر آئی تھی اس لیے ظاہری تیاری پہ خاصا دھیان دیا تھا۔ پنک کلر کے اسٹائلش سے سوٹ میں وہ خاصی پیاری لگ رہی تھی۔ میک اپ تو خیر بھابی اسے شاید اپنی شادی پہ بھی نہ کرنے دیتیں۔ انہیں یہی فکر رہتی تھی کہ میک اپ کر کے میری نند کہیں مجھ سے زیادہ خوب صورت نہ لگنے لگے سو میک اپ نہیں کیا ہوا تھا۔ آج عینک کی بجائے کانٹیکٹ لینز استعمال کیے گئے تھے۔ ان سب تیاریوں کی بدولت وہ خاصی پُراعتماد لگ رہی تھی لیکن اگر خاموش رہتی تو۔ اپنے ہی دھیان میں بیل پہ ہاتھ رکھے وہ مگن کھڑی تھی جب گیٹ کھول دیا گیا مگر اس نے اب بھی بیل پر ہاتھ رکھا ہوا تھا۔
’’کیا چاہیے؟‘‘ چیخ کر پوچھا گیا۔
’’تیمور حسن۔‘‘ معصومیت کبھی کبھی ذلیل بھی کروا دیتی ہے لیکن ’’معصوم‘‘ کو اس چیز کا ادراک یا تو ہوتا نہیں ہے یا پھر بہت دیر سے ہوتا ہے
’’جی......ای۔‘‘ اس کے جواب نے تیمور حسن کو خود حیران کر دیا۔ وہ جو کوئی بھی تھی خاصی خوب صورت تھی لیکن خوب صورت ہونے کا یہ مطلب نہیں تھا کہ وہ اس سے خود اس کا ہی مطالبہ کر دیتی۔ تیمور کی حیرانگی نے اس لڑکی کو چونکا دیا۔
’’وہ......میرا مطلب تھا۔‘‘
’’مطلب بعد میں بتایئے گا پہلے بیل پر سے تو ہاتھ اٹھایئے۔‘‘ اب کی بار وہ چیخ کر بولا۔ عائشہ نے گڑبڑا کر بیل سے ہاتھ اٹھا لیا اور دل ہی دل میں خود کو کوسا۔ وہ تہیہ کر کے آئی تھی کہ آج کوئی بے وقوفی نہیں کرنی مگر سامنے کھڑے شخص کی آنکھیں اسے کنفیوژ کر دیتی تھیں۔
’’آئی ایم سوری۔‘‘ وہ شرمندگی سے کہنے لگی۔
’’اوہ......‘‘ تیمور نے سیٹی بجائی اس نے عائشہ کو پہچان لیا تھا۔
’’تو یہ آپ ہیں؟‘‘ وہ پورے کا پورا گیٹ سے باہر آگیا...... عائشہ کا سر مزید جھک گیا۔



’’آج تو آپ پہچانی نہیں جا رہیں۔ جلدی بتائیں ڈپلیکس سے آ رہی ہیں یا نیو لک سے۔‘‘ حالانکہ دیکھ رہا تھا اس کا چہرہ میک اپ سے بے نیاز ہے۔ پھر بھی پوچھ لیا وہ بھی اس انداز میں کہ بے چاری عائشہ ڈر کے کہنے لگی۔
’’قسم اللہ کی کہیں سے نہیں آ رہی۔ سیدھی گھر سے آ رہی ہوں۔‘‘
’’لیکن ہمارے یہاں قدم رنجہ کس لیے فرمایا ہے۔‘‘
’’قدم رنجہ؟ فرمایا؟ یقین کریں جناب میں نے کچھ نہیں فرمایا۔ فرمایا تو قائداعظم کرتے تھے۔‘‘
’’میرا مطلب تھا یہاں کس لیے تشریف لائی ہیں۔‘‘
’’میں تو کچھ بھی نہیں لائی، خالی ہاتھ آئی ہوں۔ آپ مجھے بے وقوف کیوں بنا رہے ہیں؟‘‘ وہ بے چارگی سے کہنے لگی۔
’’خیر بنے بنائے پر تو میں ٹائم ضائع نہیں کیا کرتا۔‘‘ عجب شانِ بے نیازی سے کہا گیا۔
’’دیکھیں پلیز آپ مجھے تنگ نہیں کریں۔ مجھے آپ کے دادا نے بلایا تھا۔ آپ ان کو بلا دیں۔‘‘
’’میرے دادا نے؟‘‘ وہ حیران ہوا۔
’’کس لیے؟‘‘
’’وہ...... مجھے ان سے ضروری بات کرنی ہے۔‘‘ اس نے بات بنائی۔
’’کیا بات کرنی ہے؟‘‘ تیمور سنجیدہ ہو چکا تھا۔
’’یہ میں آپ کو نہیں بتا سکتی۔‘‘
’’تو میں آپ کو اندر نہیں آنے دے سکتا۔ پہلے وہ بات بتائیں جو آپ کو صوفی دادا سے کرنی ہے۔‘‘ تیمور نے ٹرمپ کارڈ استعمال کیا۔ وہ ساری بات اسی سے اگلوانا چاہتا تھا کیونکہ جانتا تھا صوفی دادا اسے کچھ نہیں بتائیں گے۔
’’وہ......وہ مجھے ان سے شادی کی بات کرنی ہے۔‘‘ وہ اُگل گئی۔
’’شادی کی؟ صوفی دادا سے؟‘‘ تیمور اچھل ہی تو پڑا۔
’’جی ہاں۔‘‘ عائشہ نے سر جھکا کر کہا۔
اتنی دیر میں صوفی دادا خود بنفس نفیس گیٹ تک چلے آئے پھر عائشہ کو دیکھ کر یوں کھل اٹھے جیسے ہفت اقلیم کی دولت مل گئی ہو۔ تیمور ان دونوں کو حیرانگی اور کسی قدر پریشانی سے اندر کی طرف جاتا دیکھ رہا تھا۔ ذہن کی اسکرین پر فل سائز اخبار جگمگانے لگا تھا جس کی ہیڈ لائن تھی۔
’’ستر سالہ بوڑھے نوجوان کی بائیس سالہ نوجوان لڑکی سے لو میرج۔‘‘

O......❖......O

’’عائزہ! تم سچ کہہ رہی ہو؟‘‘ فائزہ ہکا بکا رہ گئی تھی تمام باتیں سن کر۔ اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ جس لڑکے کے ابو اس کے رشتے کی بات چلا رہے ہیں وہ وہی لڑکا ہے جس کے ساتھ چیٹنگ میں وہ کئی کئی گھنٹے صرف کرتی ہے اور جس سے وہ اپنی انسلٹ کا بدلہ لینا چاہتی ہے۔ اسفر کے متعلق اسے اس وزیٹنگ کارڈ سے پتا چلا تھا جو کئی روز پہلے فائزہ نے اسفر کے والٹ سے گر جانے پر اٹھایا تھا۔ ابو کے دوست کے حوالے سے تو وہ اسفر کو بالکل نہیں جانتی تھی نا ہی اس نے اسے دیکھا تھا کہ ابو اپنی دوستیاں گھر سے باہر

رکھنے کے عادی تھے۔ یہ شادی بھی قطعاً ارینجڈ تھی۔ اسفر کو اس نے پہلی دفعہ تب دیکھا تھا جب وہ کیمپس ایریا کی طرف چندہ جمع کرنے کی غرض سے گئی تھی۔ اس نے اپنی فرینڈز کے ساتھ مل کر ایک چھوٹی سی این جی او بنا رکھی تھی جو معذور افراد کی فلاح و بہبود کے لیے کام کرتی تھی۔

این جی او کے اخراجات اِدھر اُدھر سے امداد و عطیات جمع کر کے پورے کیے جاتے تھے۔ اس روز عطیہ نے بیٹھے بیٹھے مشورہ دیا کہ یونیورسٹی چلتے ہیں۔ اسٹوڈنٹ قوم خاصی باشعور واقع ہوتی ہے۔ ٹھیک ٹھاک رقم اکٹھی ہو سکتی ہے۔ عطیہ کے مشورے پر عمل کر کے وہ سب یونیورسٹی چلی آئی تھیں۔ سب ہی نے پرانے کالج کے یونیفارم زیب تن کیے تھے اور خود کو لاہور کالج کا طالب علم ظاہر کیا تھا سوشل ورک کی اسٹوڈنٹس سمجھتے ہوئے بہت سے لوگوں نے ان کی مدد کی تھی۔ وہ سب خاصی خوش تھیں۔ فائزہ کو بھی خوشی ہو رہی تھی اور یہ خوشی قائم رہ سکتی تھی اگر اسفر اسے نہ ملتا۔ اچھا خاصا مہذب، ہینڈسم آدمی تھا۔ ایک کھوکھے پر کھڑا سگریٹ پی رہا تھا پہلے پہل تو فائزہ نے اہمیت نہیں دی اور کھوکھے کے مالک سے بحث کرتی رہی مگر وہ وہاں سے کچھ نہ ملا تو ایک اور دکان کی طرف ہو گئی۔ عطیہ، سعدیہ اور مائدہ وغیرہ تو یونیورسٹی ڈیپارٹمنٹس کے اندر رہی تھیں مگر باہر آ کر امداد طلب کر رہی تھی۔ اسفر کو کھوکھے پر کھڑے ہو کر سگریٹ پیتا دیکھ کر وہ اسے ''ایویں'' قرار دے کر آگے بڑھ گئی مگر جب اسی کو دوبارہ اپنی گاڑی کی طرف بڑھتا دیکھا تو لپک کر آ گئی۔ وہ والٹ سے بل نکال رہا تھا۔ فائزہ نے پوری آنکھیں کھول کر اس کے بھرے ہوئے والٹ کو دیکھا تھا۔ بل نکالنے کے دوران اس نے کوئی کارڈ نیچے گرا دیا تھا مگر بے دھیانی میں دیکھ نہیں سکا۔ فائزہ اس کے قریب آ گئی اور پھر ان کی ٹھیک ٹھاک جھڑپ ہوتے ہوتے رہ گئی۔ وہ تو گاڑی بڑھا لے گیا مگر فائزہ کھڑی اسے خاصی دیر تک بددعائیں دیتی رہی تھی۔ زہر لگتے تھے اسے ایسے لوگ جو انسانیت کی مدد کے لیے تو روپیہ نہیں نکال سکتے تھے اور لاکھوں کی گاڑیوں میں مزے سے گھومتے تھے۔

بددعائیں دے چکنے کے بعد اس کی نگاہ کارڈ پر پڑی تھی جو نیچے گرا ہوا تھا۔ اس نے کارڈ اٹھا لیا کارڈ پر جلی حروف میں ''شیخ سنز'' لکھا تھا۔ کارڈ سے ہی اسے معلوم ہوا تھا کہ یہ لبرٹی کے کسی سپر اسٹور کے مالک کا کارڈ ہے۔ کارڈ کے پیچھے بال پوائنٹ سے ایک ای میل ایڈریس لکھا تھا اور نام بھی لکھا تھا اسفر، فائزہ کو یقین تھا کہ نام انہی حضرت کا ہے۔ وہ کارڈ اس نے بیگ میں رکھ لیا تھا پھر اچھی طرح سے پلان کر کے اس نے اسفر کو پہلی ای میل بھیجی تھی۔ وہ ٹھیک ٹھاک چالاک آدمی تھا اس کی باتوں میں نہیں آیا تھا۔ فائزہ کا خیال تھا چکنی چپڑی باتیں کر کے اسے بے وقوف بنائے گی۔ اسے اپنی محبت کا یقین دلائے گی اور ملنے پر مجبور کرے گی اور جب وہ ملنے آئے گا تو سب سہیلیاں مل کر اس کا ریکارڈ لگائیں گی لیکن اب خود اس کا ریکارڈ لگنے والا تھا۔ اس کی شادی اسی آدمی سے ہونے والی تھی۔

''عائزہ! تم سچ کہہ رہی ہو ناں؟'' ایک دفعہ پھر بے یقینی سے پوچھا۔

''ہاں بابا! بالکل سچ ہے یہ۔ مگر تم اتنی حیران کیوں ہو رہی ہو؟''

''عائزہ! عائزہ! یہ وہی اسفر ہے جس سے میں ابھی چیٹنگ کر رہی تھی۔'' وہ سر پکڑ کر کہہ رہی تھی۔

''ہائیں یعنی تمہارا نیٹ فرینڈ؟'' وہ بھی حیران ہوئی۔

''نیٹ فرینڈ مت کہو۔ دشمن ہے وہ میرا۔ سخت نفرت ہے مجھے اس سے.....''

''کیا اتنا بدصورت ہے؟'' عائزہ کی شرارت کو محسوس کر کے وہ اپنی جگہ سے اُٹھ کھڑی ہوئی۔ تصور کی عینک سے اسفر کے وجیہہ سراپے کو دیکھتی وہ عائزہ کے ساتھ والی چیئر پر آ بیٹھی۔



''بات صورت کی نہیں ہوتی۔ بات کردار کی ہوتی ہے۔''

''ہیں؟ تو فائزہ اسفر بھائی بدکردار ہیں؟'' لفظوں کا چناؤ غلط ہو تو معنی اور طرح کے کپڑے پہن لیتے ہیں۔

''افوہ بدکردار نہیں ہے وہ۔ بداخلاق ہے۔ اس کے دل میں انسانیت کے لیے ہمدردی نہیں ہے۔ اسے عورتوں کی...... میرا مطلب ہے لڑکیوں کی عزت نہیں کرنی آتی۔ پلیز عائزہ! تم امی سے کہہ دو میں اس سے شادی نہیں کر سکتی۔'' وہ بہن کی منت کر رہی تھی۔

''امی سے تو کہہ دوں گی مگر ابو سے کون کہے گا۔ جانتی تو ہو ہمارے ابو سونے کے نوالے اور شیر کی نظر والے محاورے کی کتنی بری طرح پیروی کرتے ہیں اور پھر انہیں پتا چل گیا کہ تم نے نیٹ کنکشن اس مقصد کے لیے لیا ہوا ہے تو صرف بے عزتی نہیں ہو گی۔ یوں بھی تمہاری ساس آج مٹھائی لے کر آ رہی ہیں اور ہمارے جیسے گھروں میں مٹھائی لانے کا مطلب آدھی منگنی ہوا کرتا ہے۔'' عائزہ نے بڑی بہن کو ماں بن کر سمجھانے کی کوشش کی۔

''وہ سب تو ٹھیک ہے مگر اسفر؟'' وہ روہانسی ہو رہی تھی۔

''فائزی! ہو سکتا ہے یار تمہیں غلط فہمی ہو گئی ہو۔ میں ملی ہوں اسفر بھائی سے اچھے خاصے ہینڈسم ہیں۔ پھر غصے میں تو انسان یوں بھی......'' اس نے جان بوجھ کر بات ادھوری چھوڑ دی۔

''نہیں عائزہ! مجھے کوئی غلط فہمی نہیں ہوئی۔'' وہ دوٹوک لہجے میں کہتی اٹھ گئی۔



''آپ کو غلط فہمی ہوئی ہو گی۔'' عائشہ نے شرما کر کہا۔ وہ ایک ہفتہ بعد پھر ان کے گھر تھی۔

''میں نے محسوسات سے پہچانا ہے عائشہ! یہ محبت ہے۔'' صوفی دادا اس کے سامنے بیٹھے کہہ رہے تھے۔ احساسات کو محسوسات کہتے ہوئے انہیں اندازہ نہیں ہوا تھا کہ وہ غلط اردو بول رہے ہیں۔

''محبت اتنی جلدی کیسے ہو سکتی ہے؟'' وہ بے چاری یقین اور بے یقینی کے درمیان کھڑی تھی۔

''پہلی نظر کی محبت کے بارے میں کچھ نہیں سنا تم نے؟'' وہ لگاوٹ سے بولے تیمور آفس میں تھا اس لیے وہ کھل کر بات کر رہے تھے۔

''لیکن سر؟''

''اب سر تو مت کہو۔ اتنا بے گانہ سا احساس ہوتا ہے۔''

''پھر کیا کہوں؟''

''صفی دا...... نہیں کچھ مت کہو بس ایسے ہی ٹھیک ہے۔'' تیمور کو آتا دیکھ کر وہ بات پلٹ گئے۔ تیمور ہیلو ہائے کر کے اپنے کمرے کی طرف بڑھ گیا۔ وہ اتنا تھکا ہوا تھا کہ دھیان ہی نہیں دے سکا عائشہ اسے دیکھ کر بے وجہ شرما رہی ہے۔ اسے عائشہ کا اپنے یہاں آنا پسند نہیں تھا کجا وہ اسے دادا کو دادا کہنے کی اجازت دیتا۔

''تم نے اپنے گھر میں بات کی ہے؟''

''کس بارے میں؟''

''شادی کے بارے میں؟''

''کس کی شادی کے بارے میں؟'' وہ بھول چکی تھی۔ دادا کا دل چاہا سر پیٹ لیں۔

"اپنی شادی کے بارے میں بے وقوف...... میں نے تم سے کہا تو تھا اس روز۔"

"ہائے اللہ! میں خود کیسے بات کروں اپنی شادی کی۔ بھابی تو میری جان نکال دیں گی۔" وہ ڈر کر کہنے لگی۔ صوفی دادا کو اپنی چوائس پر افسوس ہونے لگا۔

"دیکھو میں اب ڈائریکٹ آ کر تو بات نہیں کر سکتا ناں۔ یہ مناسب نہیں لگتا۔ پہلے تم خود بات کرو۔ اپنے گھر کی رائے عامہ کو ہموار کرو پھر میں بات کروں گا۔" وہ اسے سمجھا رہے تھے۔ مگر اس کے چہرے کے زاویے 36 ڈگری پر ٹھہر گئے تھے۔

"رائے عامہ؟" نا سمجھی سے دریافت کیا گیا ہے۔

"میرا مطلب ہے بھائی بھابی۔"

"نہیں سر بھابی کی تو خیر ہے مگر بھائی بہت ڈانٹیں گے۔ ہو سکتا ہے وہ ایک جڑ بھی دیں۔ مگر بھائی سے بہت ڈر لگتا ہے۔" معصومیت سے کہتی وہ صوفی دادا کو اور بھی اچھی لگی مگر ذرا سی پریشانی بھی ہوئی۔ جس کام کو وہ آسان سمجھ رہے تھے اتنا آسان نہیں تھا۔

ان کا خیال تھا لڑکی راضی ہو جائے گی تو تیمور سے بات کریں گے۔ لیکن اب لگ رہا تھا تیمور سے پہلے بات کرنی چاہیے انہیں یقین تھا تیمور زیادہ اعتراض نہیں کرے گا مگر ان کا یقین منہ کے بل گرا تھا۔ وہ اچھی طرح سے تیار ہو کر اسفر کی طرف جانے کے لیے نکلا تھا۔ اسفر نے اسے فون پر بتایا تھا کہ وہ آج کل سحر نامی کسی لڑکی کو انٹرنیٹ پر بیوقوف بنا رہا ہے لیکن لڑکی اتنی چالاک ہے کہ بے وقوف نہیں بن رہی۔ اسی لیے تم میری مدد کرو۔ تیمور ہائکنگ ایکسپرٹ تھا۔ ان دونوں نے مل کر پلان کیا تھا کہ اب جب دوبارہ لڑکی آن لائن ہو گی تو اسے وائرس والا فولڈر پارسل کریں گے جو اس لڑکی کو اور اس کے کمپیوٹر کو مزا چکھا دے گا۔ اسی مقصد کے لیے وہ اسفر کی طرف جا رہا تھا صوفی دادا لاؤنج میں بیٹھے اخبار دیکھ رہے تھے۔ اس کو آتا دیکھ کر اخبار سائیڈ پر رکھ دیا مگر وہ چپ چاپ باہر جانے لگا تو اسے آواز دی۔

"بات سنو برخوردار!" تیمور چپ چاپ پاس آ کھڑا ہوا۔

یونہی بے سبب نہ پھرا کرو کوئی شام گھر بھی رہا کرو
یہ غزل کی سچی کتاب ہے اسے چپکے چپکے پڑھا کرو

دوسرا مصرع خود اپنی طرف اشارہ کر کے کہا گیا۔

"آ تو جاتی ہے وہ غزل کی سچی قاری روز پڑھنے کے لیے۔" جل کر شکوہ کر ہی دیا۔

"عائشہ کی بات کر رہے ہو؟" وہ عینک کے اوپر سے اس کی طرف گہری نظروں سے دیکھتے ہوئے بولے۔

"اور کون آتا ہے روز یہاں؟"

"تمہیں عائشہ کے آنے پر اعتراض ہے یا پھر اس کے روز آنے پر اعتراض ہے؟"

"ایکسکیوزمی! میں کون ہوتا ہوں اعتراض کرنے والا۔ اگر میری آپ کے نزدیک کوئی اہمیت ہوتی تو آپ یہ سب نہ کرتے۔" وہ بالکل ہی آؤٹ ہو رہا تھا۔ دادا نے حیرانگی سے اسے دیکھا۔ اتنی بدتمیزی سے وہ کبھی پیش نہیں آیا تھا۔ مذاق کی بات اور تھی مگر سنجیدگی میں اس نے ایسا رویہ کبھی نہیں اپنایا تھا۔

"میں نے تمہیں پہلے ہی کہا تھا کہ اس گھر کو اب ایک عورت کی ضرورت ہے اور اگر تم کوئی فیصلہ نہیں کرو گے تو میں خود......"



"آپ خود...... یعنی آپ خود...... دادا...... صوفی دادا۔" اسے سمجھ نہیں آ رہی تھی کیا کہے۔

"آخر تمہیں کس بات پر اعتراض ہے؟ وہ بہت اچھی لڑکی ہے ہاں تھوڑی معصوم ہے لیکن میں اسے ٹھیک کر لوں گا یقین کرو وہ بدل جائے گی۔"

"یہی تو اعتراض ہے کہ وہ بہت معصوم ہے۔ معصومیت میں ہی ماری جائے گی بے چاری اور آپ بار بار اعتراض کا پہاڑہ کیوں پڑھ رہے ہیں۔ کوئی اعتراض نہیں ہے مجھے۔"

"دیکھو تیمور! میں بہت لبرل آدمی ہوں۔ اپنی غلطی بہت آرام سے مان لیتا ہوں۔ میں نے تم سے پہلے بات کی تھی مگر تم نے سیدھی طرح سے کوئی جواب نہیں دیا۔ چلو یہ بھی میری غلطی ٹھہری۔ لیکن تم صاف صاف بات کرو اگر تمہیں غصہ آ رہا ہے تو میں رہنے دیتا ہوں۔" وہ بہت رسانیت سے کہہ رہے تھے۔ پوتے کا یہ موڈ انہوں نے پہلی مرتبہ دیکھا تھا تیمور کو بھی یک دم احساس ہوا۔ اس لیے ذرا نرمی سے بولا۔

"میں غصہ نہیں کر رہا صوفی دادا! مگر پلیز آپ خود سوچیں لوگ کیا کہیں گے؟"

"کلاس ڈیفرنس کی وجہ سے کہہ رہے ہو؟" وہ پوتے کو نظروں میں تول رہے تھے۔

"نہیں ایج ڈیفرنس کی وجہ سے کہہ رہا ہوں۔" اب کی بار تیمور نے بھی دوٹوک بات کرنے کا فیصلہ کیا۔

"اتنی چھوٹی تو نہیں ہے وہ۔"

"اتنی چھوٹی؟ بہت چھوٹی ہے وہ۔"

"اچھا چلو ٹھیک ہے مگر ایک بات سن لو۔ محبت اور معصومیت دونوں چیزیں انمول ہیں اور ہمیں دونوں چیزیں سمجھو بونس میں مل رہی ہیں سوچ سمجھ کر فیصلہ کرنا چاہیے۔" وہ اب بھی اسے گھور رہے تھے۔

"جائیں پھر وہی کریں جو آپ کا دل چاہے۔" وہ غصے سے تن فن کرتا اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔ اسفر کی طرف جانے کا خیال دل سے نکال دیا تھا۔

"یاہو۔" پیچھے انہوں نے نعرہ لگایا تھا۔



"تو آج تمہارے نام کی انگوٹھی میری انگلی میں پہنا دی گئی۔ میری مرضی کے بغیر۔"

اس نے الٹے ہاتھ کی تیسری انگلی میں چمکتی انگوٹھی کی طرف دیکھ کر خود سے کہا۔ آج اسفر کے امی، ابو، بھائی، بھابی اور چند ایک قریبی رشتہ دار بہت سادگی سے اسے انگوٹھی پہنا گئے تھے۔ کتنا روئی تھی وہ۔ امی کو سمجھانے کی کوشش کی مگر کوئی نتیجہ برآمد نہیں ہوا۔

فنکشن کے وقت میرون کلر کے شلوار سوٹ میں ملبوس متورم آنکھوں کے ساتھ وہ تمام لوگوں کی توجہ کا مرکز تھی۔ اس نے ایک دفعہ بھی مسکرانے کی کوشش نہیں کی تھی۔ سب لوگ اس کی خاموشی کو شرم و حیا قرار دے رہے تھے۔

"اچھی لگ رہی ہو خاموش خاموش۔ شرمائی ہوئی دلہن یوں بھی زیادہ اچھی لگتی ہے۔" اسفر کی بھابی نے شگون کے وقت پیار سے اسے گلے لگا کر کہا تھا۔ ان کی بات سن کر اس نے دل میں سوچا تھا۔

"دلہنیں صرف شرم و حیا کی وجہ سے خاموش نہیں رہتیں۔ کچھ اور چیزیں بھی ہو سکتی ہیں جو انہیں خاموش رہنے پر مجبور کر سکتی ہیں۔"

اس نے دوبارہ اسفر سے چیٹنگ کرنے کی بھی کوشش نہیں کی تھی بلکہ وہ کمپیوٹر کے قریب بھی نہیں گئی تھی اور مسئلہ اسفر کا نہیں تھا اسے تو وہ اہمیت بھی نہیں دیتی تھی۔ مسئلہ اس کے اپنے گھر والوں کا تھا۔ اسے ابو پر حیرت ہوئی تھی جنہوں نے اس کی ناپسندیدگی کو کوئی اہمیت نہیں دی تھی۔

''یہ وہی ابو ہیں جنہوں نے ڈرائنگ روم کے لیے آف وائٹ کارپٹ صرف اس لیے لے لیا تھا کہ یہ کلر میں نے پسند کیا تھا حالانکہ امی اور عائزہ بار بار اعتراض کر رہی تھیں کہ یہ کلر نہیں ٹھیک، اس پر گرد بہت نمایاں ہوتی ہے۔''

وہ اُٹھ کر کھڑکی کے پاس آ کھڑی ہوئی۔ سوچیں اسے بے چین کر رہی تھیں۔ اسفر اپنے گھر والوں کے ساتھ نہیں آیا تھا۔ عائزہ نے خوب جھگڑا کیا کیونکہ اس کے گھر والے تصویر بھی نہیں لائے تھے اور فائزہ کو خوشی تھی کہ ایسا نہیں ہوا وہ اس شخص کی تصویر دیکھنا چاہتی تھی نہ شکل۔

''کیسے عجیب ہوتے ہیں والدین، ساری زندگی بیٹیوں سے محبت کرتے ہیں۔ انہیں بیٹوں کی نسبت اکثر معاملات میں زیادہ اہمیت دیتے ہیں۔ ان کی مرضی کے بغیر کھڑکیوں کے پردوں سے لے کر ٹوتھ برش تک، کوئی چیز لینا پسند نہیں کرتے۔ شلجم، کدو، ٹینڈے جتنے مرضی پسند ہوں، اگر بیٹی کو ناپسند ہوں تو گھر میں کبھی نہیں پکتے۔ عید پر قربانی کرنی ہو تو بکرا بھی بیٹی کی پسند سے آتا ہے اور شوہر؟ یعنی جیون ساتھی کو بکرے سے بھی کم اہمیت ملتی ہے کہ ان کو چنتے وقت معاشرے کا بھاری طوق گلے میں ڈال کر کہا جاتا ہے۔'' فیصلہ تمہارے ہاتھ میں ہے؟'' اور اچھی بیٹیاں اپنے فیصلے ماں باپ کی آنکھوں کا رنگ دیکھ کر کیا کرتی ہیں۔ فائزہ بھی ایک اچھی بیٹی تھی اور یہ اچھی بیٹی اب کھڑکی کی چوکھٹ سے سر ٹکائے ٹپ ٹپ آنسو بہا رہی تھی۔



''تمہارے بال بہت خوب صورت ہیں۔'' وہ تھکا ہارا آفس سے آیا تھا اور اب اپنے کمرے کی طرف جا رہا تھا کہ آواز کانوں میں پڑی۔ آواز بلاشبہ صوفی دادا کی تھی۔ ان کے کمرے کا دروازہ ادھ کھلا تھا۔ ان کے اس طرح سے تعریف کرنے پر ہلکی سی ہنسی کی نسوانی آواز سنائی دی جو عائشہ کی تھی۔ اس نے ٹائی کی ناٹ ڈھیلی کی پھر تمام مینرز اور اصولوں کو بالائے طاق رکھتے ہوئے، دروازے کے قریب ہو کر اندر سے آنے والی آوازوں پر غور کرنے لگا۔

''تمہارے بال بہت خوبصورت ہیں۔ مجھے لڑکیوں کے لمبے بال بہت پسند ہیں میری مرحومہ وائف کے بال بھی بہت خوب صورت ہوتے تھے۔''

تیمور کو یک دم غصہ آنے لگا۔ صوفی دادا اپنے سامنے بیٹھی خاتون کی زلفوں میں کھوئے ہوئے تھے۔ چونکہ ان دونوں کی پشت ہی دروازے کی طرف تھی اس لیے تیمور بہت آسانی سے ان کی نظروں میں آئے بغیر ان کی بات سن سکتا تھا۔

''آپ تو یونہی بنا رہے ہیں سر ورنہ میرے بال اتنے بھی خوبصورت نہیں ہیں۔''

وہ کسر نفسی سے کام لے رہی تھی۔ لہجہ بھی آج پُر اعتماد تھا۔ تیمور کو حیرت سی ہوئی پھر خود کو یہ کہہ کر تسلی دی کہ ''محبتوں کا اعجاز ہے میاں!'' اندر صوفی دادا کہہ رہے تھے۔

''خوش ہو جاؤ عائشہ! میں نے تیمور سے بات کر لی ہے اسے کوئی اعتراض نہیں ہے۔''

''آپ سچ کہہ رہے ہیں؟'' وہ بے یقین تھی۔

''بالکل سچ کہہ رہا ہوں۔ میرا پوتا بہت اچھا انسان ہے آج تک اس نے میری کوئی بات نہیں ٹالی پھر یہ کیسے ٹال دیتا۔''

''مگر مجھے ڈر لگتا ہے سر!'' معصوم حسن خوفزدہ نظر آیا۔



''کس سے؟ مجھ سے؟''

''نہیں...... وہ...... ت مور سے......''

''مجھ سے؟ مگر کیوں؟'' باہر کھڑے تیمور کو جھٹکا لگا اور اندر بیٹھے صوفی دادا نے بھی حیرانی سے یہی پوچھا۔

''وہ...... وہ بہت ڈانٹتے ہیں سر!''

''جھوٹی! میں نے کب ڈانٹا ہے؟'' تیمور دانت پیس کر بڑبڑایا۔

''وہ میرا مذاق بھی تو اڑاتے ہیں۔''

''تمہارا مذاق، کوئی کبوتر یا چڑیا ہے جو میں اڑاؤں گا۔'' تیمور مسلسل حرکت میں تھا۔

''نہیں عائشہ! وہ مذاق نہیں اڑاتا۔ تم معصوم ہو نا بس اس لیے تمہارے ساتھ چھیڑ چھاڑ کر لیتا ہے۔'' صوفی دادا نے پوتے کی حمایت کی۔

''لیکن......''

''کوئی لیکن ویکن نہیں سنوں گا میں، تم تسلی رکھو میں ہوں ناں، میں سب سنبھال لوں گا اور پھر......''

تیمور سے مزید کچھ نہیں سنا گیا۔ وہ دروازے سے ہٹ گیا خوامخواہ تھکن میں اضافہ ہو گیا تھا۔ اسے دادا کی پھرتیوں پر حیرت ہو رہی تھی اور پریشانی بھی کہ آخر اس مسئلے کو کس طرح ہینڈل کرے۔ یہ حقیقت تھی کہ اس کے صوفی دادا اتنے بوڑھے نہیں لگتے تھے جتنے کہ ان کی عمر کے باقی لوگ لگتے تھے مگر اب اتنے جوان بھی نہیں تھے کہ شادی کے متعلق سوچنے لگتے۔ وہ سُست روی سے اپنے کمرے میں آ گیا جب کہ صوفی دادا اپنے کمرے میں بیٹھی عائشہ سے کہہ رہے تھے۔

''اور...... پھر میں نے تمہیں بتایا تو تھا تیمور کی عادت کے متعلق۔ وہ ایک چیز کو جتنا پسند کرتا ہے اتنا ہی اسے تنگ اور اگنور کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ ایک بات کا یقین کر لو بیٹا! وہ تمہیں پسند کرتا ہے۔ اس نے خود اپنے منہ سے کہا ہے۔ جب میں نے تمہیں پہلی مرتبہ دیکھا تھا تب ہی اپنی بہو کے طور پر پسند کیا تھا اور ابھی تیمور سے بات کرنے کی نوبت بھی نہیں آئی تھی اور اس نے خود مجھے کہا کہ وہ تم میں انٹرسٹڈ ہے۔ بہت اچھا ہے میرا پوتا بس تھوڑا ضدی ہے مگر تم میں صلاحیت ہے تم اسے ٹھیک کر لینا۔ دراصل ماں باپ کی وفات کے بعد......''

وہ اسے ماضی کے نخلستانوں میں گھمانے لگے تھے اور وہ چپ چاپ سر جھکائے ان کے ساتھ تھی۔ اسے ان کی بات کا یقین آتا چلا جا رہا تھا۔ جب وہ پہلی مرتبہ ان کے گھر آئی تھی تب ہی صوفی دادا نے اسے یہ بتا کر حیران پریشان کر دیا تھا۔ کہ ''تیمور حسن تم سے محبت کرتا ہے۔'' پھر وہ اکثر اوقات اسے فون کر کے بصد اصرار گھر بلا لیتے اور تیمور کی باتیں کرتے رہتے۔ وہ خود سے اکثر سوال کرتی کہ ''آخر یہ ہوا کیسے؟'' اور پھر خود ہی جواب دے لیتی۔ کہ شاید یہ اس روز ہوا تھا جس روز وہ آفس سے نکلتے ہوئے تیمور سے بہت زور سے ٹکرا گئی تھی اور اس کے ایکسکیوز کرنے پر تیمور نے اِٹس آل رائٹ کہا تھا۔ کیونکہ فلموں میں تو ایسا ہی ہوتا تھا اور پھر وہ خود بھی تو اسی روز سے تیمور کو پسند کرنے لگی تھی۔



''ہیلو صوفی دادا!'' وہ لان میں بیٹھے تھے جب اسفر نے اندر آتے ہوئے انہیں مخاطب کیا۔ وہ تیمور کا سب سے اچھا دوست تھا اور دادا سے اتنا ہی بے تکلف تھا جتنا تیمور۔

''کیا کر رہے ہیں؟'' وہ ان کے قریب ہی بیٹھ گیا۔

''نہا رہے ہیں۔'' انہوں نے آنکھیں کھولے بغیر جواب دیا۔

''ہائیں؟ اچھا اچھا پھر یوں کیجیے گا نہا کر کپڑے تبدیل کر لیجیے گا بے حد گندے ہو رہے ہیں۔''

''میری مرضی، میں کپڑے تبدیل کروں یا نہ کروں؟ تم کون ہوتے ہو مجھے مشورہ دینے والے؟'' وہ چڑ کر بولے۔

''صوفی دادا! میں آپ کے عزیز از جان پوتے کا عزیز از جان، ہینڈسم، اسمارٹ دوست ہوں۔'' ایسے کہا گیا جیسے ان کی معلومات پر شک ہو۔

''میرا عزیز از جان پوتا اپنے بیڈروم میں ہے۔ تم اس کے پاس تشریف لے جا سکتے ہو۔ میری جان بخشو۔''

''مگر میں تو خاص طور سے آپ سے ملنے آیا ہوں۔''

''خدا خیر کرے۔ کیوں؟''

''آپ سے حسن کی نگہداشت کے لیے کچھ ٹپس درکار تھیں۔'' وہ ٹانگ پر ٹانگ رکھ کر اطمینان سے بولا۔

''تمہارے حسن کی نگہداشت ممکن نہیں ہے برخوردار! تم یہ خیال ہی دل سے نکال دو۔''

''لیکن میں بنٹی کے لیے پوچھ رہا ہوں۔''

''میری معلومات کے مطابق تو تم اپنے والدین کی واحد کنواری اولاد ہو۔''

''کنواری؟ خدانخواستہ۔'' اس نے پہلو بدلا۔

''کنوارا کہیے دادا! ویسے آپ کی معلومات درست ہیں۔''

''پھر یہ بنٹی کون ہے جس نے حسن نکھارنا ہے۔''

''بنٹی میرا کتا ہے مجھے اس کی تصویر اتروانی ہے۔''

''ویسے یہ زیادتی نہیں ہے اسفر؟''

''کیا؟'' وہ کچھ بھی نہیں سمجھا۔

''ہونے والی بیوی کو کتے کی تصویر بھجوانا، برا امپریشن پڑے گا یار!'' وہ مزے سے کہہ رہے تھے۔ تیمور کے ذریعہ انہیں اسفر کی منگنی کا پتا چل چکا تھا۔

''صوفی دادا! آپ بھی ناں بس......'' وہ چڑ گیا۔ دادا کھلکھلانے لگے تھے۔ تیمور کے اس دوست کو زچ کرنے میں انہیں بے حد مزا آتا تھا۔

''ایک پوائنٹ ہو گیا اسفر!''

''زیادہ خوش مت ہوں۔ میں حساب برابر کر لوں گا۔ میری ذہانت سے آپ بچ نہیں پائیں گے۔'' وہ کھسیاہٹ پر قابو پا چکا تھا۔

''اللہ نے گدھے کو سینگ نہیں دیئے۔''

''سینگ کا ذہانت سے کیا تعلق؟'' وہ ایک دفعہ پھر ٹریپ ہو گیا تھا۔

''وہی جو تمہارا گدھے سے ہے۔'' وہ ایک دفعہ پھر کھلکھلائے۔

''لوگ بڑے ہو کر مہذب ہو جاتے ہیں صوفی دادا! مگر آپ......'' وہ پہلے کی نسبت زیادہ بری طرح کھسیاہٹ کا شکار ہوا تھا۔ دادا مسکراتے رہے چہرے پر فتح کے نشان لیے۔



''میں آپ کو انوائٹ کرنے آیا تھا۔ قضائے الٰہی سے میری منگنی ہو رہی ہے۔'' کام کی بات اسے اب یاد آئی۔

''قضائے الٰہی سے؟ یار! بہو کا نام کچھ نامناسب نہیں ہے۔''

''سدھر جائیں دادا! مجھ معصوم کنوارے کی آہ نہ سمیٹیں۔'' وہ تنگ آ کر ان کے پاس سے اُٹھتے ہوئے بولا۔

''مجھ پہ آہیں اثر نہیں کرتیں برخوردار! میں چاروں قل پڑھ کر اپنے گرد حصار قائم کر کے بیٹھتا ہوں۔'' ان کا اطمینان قابل دید تھا۔

''اللہ کا کلام شیطانوں پر اثر نہیں کرتا اور آپ شیطانوں کے......''

''میں شیطانوں کا دادا ہوں۔'' وہ اس کی بات کاٹ کر بولے۔ اسفر شرمندہ ہو کر تیمور کے کمرے کی طرف آ گیا جو اتوار ہونے کی وجہ سے ابھی تک بستر میں گھسا ہوا تھا۔

''اٹھ جا تیمور کے بچے! یہاں تیرا جگری یار اکیلا اکیلا بے عزت ہو رہا ہے۔'' وہ اس کے قریب بیٹھ کر بولا۔

''تنگ نہیں کرو اسفر! میں بڑا اچھا خواب دیکھ رہا ہوں۔''

''اچھا، کیا خواب میں ڈیٹ پر نکلے ہوئے ہو؟'' دلچسپی سے پوچھا گیا۔

''نہیں میری گرل فرینڈ ڈیٹ پر نکلی ہوئی ہے۔''

''تمہارے ساتھ؟''

''نہیں عمران خان کے ساتھ۔''

''بے غیرت آدمی! تم وہاں کیا کر رہے ہو؟''

''میں محبت بھری نظروں سے اس کی طرف دیکھ رہا ہوں۔''

''گرل فرینڈ کی طرف؟'' دلچسپی پھر پیدا ہوئی۔

''نہیں عمران خان کی طرف۔''

''عمران خان وہاں کیا کر رہا ہے؟'' اسفر اُکتا سا گیا۔

''بس گلے لگانے ہی والا ہے۔''

''کس کو؟ گرل فرینڈ کو؟''

''نہیں مجھے۔''

''بڑا بدذوق ہے عمران خان۔'' وہ منہ بنا کر بولا۔

''کیوں؟'' تیمور نے لحاف سے منہ نکال کر پوچھا۔

''مرد ہو کر مرد کو گلے لگا رہا ہے جب کہ وہاں ایک عدد خاتون موجود ہے۔''

''کون مرد؟'' تیمور کے لہجے میں حیرانگی تھی۔

''گھامڑ! تُو اور کون؟'' ''مگر میں تو خواب میں اپنی گرل فرینڈ کی بہن بنا ہوا ہوں۔''

''اچھا یعنی ریحام خان کا حق مار رہے ہو۔ نہیں تیمور! نہیں میں تمہیں ریحام خان کا حق نہیں مارنے دوں گا۔''

''کچھ خدا کا خوف کرو یار! میں نے آج تک مکھی نہیں ماری میں تمہارا حق کیسے ماروں گا۔''

''میرا یہاں کیا ذکر؟'' اسفر کو پھر حیرانگی ہوئی۔

''میرے خواب میں ریحام تم ہی تو بنے ہوئے ہو۔''

''لعنت ہو تم پر۔''

''سیم ٹو یو۔'' فٹ جواب آیا۔ اسفر نے اس کے اوپر سے لحاف کھینچ کر اتار دیا۔

''اٹھو فضول آدمی! میں تمہیں لینے آیا ہوں۔''

''کس لیے؟''

''سینما چلتے ہیں۔ انگلش فلم دیکھیں گے۔'' اسفر نے کہا در اصل وہ تیمور سے کچھ پرسنل شیئر کرنا چاہتا تھا۔

''تمہارے ساتھ انگلش فلم؟ اس سے بہتر ہے میں خواب میں عمران خان کو دیکھ لوں۔''

''تمہیں کہاں انگلش فلم اچھی لگے گی اب؟ تم تو خود فلم کی شوٹنگ میں مصروف ہو۔''

''بالکل ٹھیک کہہ رہے ہو۔'' تیمور نے لیٹے لیٹے کہا۔ اسفر یک دم کھڑا ہو گیا۔

''میں جا رہا ہوں تیمور۔''

''مہربانی شکریہ مگر جانے سے پہلے پلیز لحاف دوبارہ میرے اوپر دے دو میں دوبارہ خواب کی دنیا میں واپس جانا چاہتا ہوں۔ کہیں میری غیر موجودگی میں عمران خان میری گرل فرینڈ کو ہی پرپوز نہ کر دے۔''

''میں سچ مچ جا رہا ہوں تیمور۔'' وہ دروازے کے قریب پہنچ گیا تھا مگر تیمور ٹس سے مس نہیں ہوا۔ بے چارے اسفر کو ہی واپس آنا پڑا۔

''تیمور! اے تیمور!'' وہ پکار رہا تھا۔ تیمور جو دوبارہ لحاف کو سر تک تان چکا تھا اس میں سے منہ نکال کر بولا۔

''فرماؤ؟''

''یار! کل فائزہ کے گھر والے آ رہے ہیں مجھے انگوٹھی پہنانے۔''

''تو میں کیا انہیں وارن کر دوں؟''

''تیمور! میں سیریس ہوں۔'' وہ کچھ زیادہ ہی سنجیدہ تھا۔

''اسفر! کیا ہوا ہے؟'' تیمور یک دم اٹھ کر بیٹھ گیا۔ اسفر کے لہجے نے اسے چونکایا تھا۔

''کچھ نہیں یار! بس یونہی۔''

''منہ کیوں اترا ہوا ہے حالانکہ کل تمہاری منگنی ہے پگلے۔'' اس نے ایک مشہور ایڈ کی نقل کی۔

''تیمور! مجھے لگتا ہے فائزہ خوش نہیں ہے اس منگنی پر۔'' اس نے اُگل ہی دیا۔ تیمور کو سمجھ نہیں آئی اس بات پر کیا کہے۔ اس نے فائزہ کو کبھی نہیں دیکھا تھا۔ ہاں اسفر اس لڑکی کو بہت پسند کرتا تھا اور اکثر اوقات اس کی بات بھی کیا کرتا تھا تیمور جانتا تھا اسفر اس لڑکی سے محبت کرتا ہے اس لیے اب اس کی بات سن کر وہ تھوڑا سا دکھی ہو گیا تھا۔

''ان کی طرف سے تصویریں آ گئی ہیں۔ ہم نے بھی ڈویلپ کروالی ہیں۔ مگر ایک بھی تصویر میں وہ خوش نہیں لگ رہی۔ عجیب روئی روئی سی ہے۔'' وہ تیمور سے کچھ نہیں چھپاتا تھا۔

''ارے چغد! شرما رہی ہو گی۔'' تیمور کو ساری بات سمجھ میں آ گئی۔

''شاید، باقی سب لوگ بھی یہی کہہ رہے ہیں۔'' اسفر کو بھابی اور امی کے بھی اس طرح کے کلمات یاد آئے۔

''اوہ وہ تمہاری سحر کیسی ہے؟'' تیمور کو یک دم یاد آیا۔



''دفع کرو یار اس کو، پتا نہیں کون تھی۔ بہت دن ہو گئے دوبارہ رابطہ نہیں کیا اس نے۔'' اسفر ہر چیز سے اُکتایا ہوا تھا۔

''ویسے حیرت والی بات ہے نا! پتا نہیں کون تھی؟ تمہارا ای میل ایڈریس کہاں سے لیا اس نے؟'' تیمور حیرانگی سے کہہ رہا تھا۔ اسفر نے چونک کر اس کی شکل دیکھی۔ پھر اسے گھورتے ہوئے بولا۔

''تیمور کے بچے! کہیں تُو ہی تو نہیں تھا؟''

''شرم کرو میرے پاس تمہارا ای میل ایڈریس سرے سے ہی نہیں۔''

''جھوٹ مت بول! میں نے خود تجھے اپنے وزیٹنگ کارڈ پہ لکھ کر دیا تھا۔'' اسفر کو سب یاد تھا۔

''تم بھول رہے ہو اسفر! تم نے مجھے نہیں دیا۔'' تیمور بضد تھا۔

''نہیں مجھے یاد ہے میں نے تمہیں خود دیا تھا۔ جس روز میں نے تمہارے آفس میں انٹرویوز کیے تھے اس روز۔'' وہ اسے یاد کروا رہا تھا۔

''اچھا ہو سکتا ہے میں نے کہیں گرا دیا ہو مجھے یاد نہیں ہے۔ ویسے تم یقین کرو میں نے تم سے کبھی چیٹنگ نہیں کی کم از کم لڑکی بن کر نہیں کی۔''

''چھوڑو یار! دفع کرو میں نے تو یونہی کہہ دیا تھا۔''

''تم فائزہ کی فوٹو گرافس لائے ہو؟'' تیمور نے بھی موضوع بدل دیا۔

''ہاں، ایک لایا ہوں۔'' اسفر نے والٹ نکال کر اس کی طرف اچھال دیا۔ تیمور نے کیچ کر لیا تھا اس کے والٹ کو پھر کھول کر تصویر دیکھنے لگا۔ اچھی خوب صورت لڑکی تھی۔ تیمور نے دیکھ کر دوبارہ والٹ اُسے پکڑاتے ہوئے کہا۔

''تُو، تو بڑا خوش قسمت نکلا یار!''

''ہاں ٹھیک کہتے ہو۔'' اسفر خوش ہو کر بولا۔

''کاش فائزہ بھی ہوتی۔'' اس نے مذاق میں کہا۔

''خبردار! آہیں بھر کر میری شادی کی راہ میں روڑے اٹکانے کی کوشش مت کرو۔'' اسفر جون میں واپس آ رہا تھا۔

''میں نے کیا روڑے اٹکانے ہیں؟ میرے تو اپنے دادا شادی کر رہے ہیں؟'' وہ جل کر کہہ رہا تھا۔

''ہائیں..... نہیں یار!'' اسے یقین نہیں آیا۔

''ہاں یار!'' اسی کے انداز میں تیمور نے جواب دیا۔

''کس سے کر رہے ہیں؟''

''عائشہ سے۔''

''عائشہ؟ آئی..... شاہ وہ بونگی؟'' اسفر کو پہلے حیرانگی پھر گدگدی ہوئی، تیمور خاموش رہا تھا۔

''چہ..... چہ چہ تم تو شادی شدہ ہونے سے پہلے بیوہ ہو گئے۔''

''چغد آدمی! بیوہ عورتیں ہوتی ہیں۔'' وہ چڑ کر بولا۔

''ابھی تو تم خود عورت بنے ہوئے تھے۔'' اسفر نے خواب یاد دلایا۔

''اور ایک معزز خاتون کے معزز شوہر پر ڈورے ڈال رہے تھے۔ اب وہ معزز خاتون یعنی ریحام یعنی کہ میں۔'' اس نے سینے پر انگلی رکھ کر اپنی طرف اشارہ کیا۔

''رقابت کی آگ میں جل کر تمام باتیں تمہارے شوہر کو بتا دوں گی جو غیرت میں آ کر یا تو دوسری شادی کرے گا یا پھر خود کو گولی مار لے گا۔ اب تم طلاق یافتہ ہو یا بیوہ ایک ہی بات ہے۔''

''اگر تمہارے خواب میں، تم اپنی گرل فرینڈ کی بہن اور میں ریحام ہو سکتا ہوں تو پھر عائشہ عمران خان اور صوفی دادا تمہاری سوکن بھی ہو سکتے ہیں۔''

''فٹے منہ تمہارا۔''

''شکر الحمدللہ حساب برابر ہو گیا ورنہ آج صبح سے میں ہی بے عزتی کروا رہا تھا۔'' وہ منہ پر ہاتھ رکھ کر بولا۔

''اسفر! میں سیریس ہوں یار!''

''مجھے یقین نہیں آ رہا۔''

''تمہیں تب یقین آئے گا، جب اس گھر میں میرے ننھے منے آدھا درجن چچا اور پھوپھیاں تشریف لے آئیں گے۔'' وہ جل کر بولا۔

''سبحان اللہ، سبحان اللہ۔'' اسفر کو تیمور کی حالت دیکھ کر مسلسل گدگدی ہو رہی تھی۔

''تو پٹے گا اسفر۔'' تیمور اٹھ کر بیٹھ گیا تمام نیند رخصت ہو گئی تھی۔

''اچھا کچھ سوچتے ہیں۔'' اسفر نے آنکھیں سکیڑیں۔

''یار تیمور! یوں نہ کریں۔'' وہ اس کے قریب ہو کر کان میں کھسر پھسر کرنے لگا۔

○......❖......○

''مجھے آپ سے ایکسکیوز کرنا تھا عائشہ!'' وہ اس کے سامنے بیٹھتے ہوئے بولا۔ صوفی دادا کی ٹیلی فون انڈیکس سے اس نے عائشہ کا فون نمبر اڑایا تھا اور اب اسے گھر بلا کر تفصیلی بات کرنے کے ارادے سے بیٹھا تھا۔

''مجھ سے؟ کس لیے؟'' وہ اپنی طبیعت کے پیش نظر جلدی گھبرا جاتی تھی۔

''بس یونہی...... میں خوامخواہ آپ کو تنگ کرتا رہا ہوں۔ مجھے احساس......''

''آپ اس طرح مت کہیں پلیز! مجھے پتا ہے آپ مجھے جان بوجھ کر تنگ نہیں کرتے تھے۔ مجھے بتایا تھا صوفی دادا نے۔'' وہ اپنے گلابی ناخنوں کو کھرچتی کہہ رہی تھی۔

''آپ تو صوفی دادا مت کہیں۔'' وہ ٹانگ پر ٹانگ چڑھا کر بولا۔

''آپ کے دادا تو میرے بھی دادا۔'' عائشہ شرما سی گئی۔

''سوانوسینٹ۔'' وہ منہ ہی منہ میں بڑبڑایا۔

''آپ بہت اچھی ہیں عائشہ! آپ جیسے لوگ اس معاشرے میں تقریباً پیدا ہونے بند ہو گئے ہیں۔ لیکن...... لیکن آپ کی معصومیت آپ کو کسی عذاب سے بھی دوچار کر سکتی ہے۔''

''میں کچھ سمجھی نہیں۔'' وہ ہونق بنی پوچھ رہی تھی۔ تیمور نے...... مناسب لفظ منتخب کیے۔

''میں جانتا ہوں آپ اس گھر کی فرد بننا چاہتی ہیں۔ لیکن عائشہ! بوڑھے لوگوں کے ساتھ زندگی گزارنا بہت مشکل ہوتا ہے۔ آپ ایک اچھی باشعور لڑکی ہیں۔ اپنا برا بھلا سمجھتی ہیں۔ یقیناً آپ نے سوچ سمجھ کر فیصلہ کیا ہو گا مگر میری مانیں ایک دفعہ پھر اپنے فیصلے پر نظر ثانی کر لیں۔''



''بوڑھے لوگ؟'' وہ نا سمجھی کے عالم میں منہ اٹھائے بولی۔

''صوفی دادا۔'' تیمور نے بہت آرام سے کہا۔

''نہیں، نہیں وہ بہت اچھے انسان ہیں۔ میں انہیں بہت پسند کرتی ہوں۔ میرا خیال ہے میں اس گھر میں بہت خوش رہوں گی۔'' وہ گردن ہلا ہلا کر کہہ رہی تھی۔

''یعنی آپ اس شادی سے خوش ہیں؟'' تیمور پہلو بدل کر کہنے لگا۔

''جی بہت......'' وہ سر جھکائے بولی۔ تیمور نے گہری سانس بھری تھی۔

''چلیں ٹھیک ہے جیسے آپ کی مرضی ہم آئیں گے۔ جلد آپ کے گھر۔''

''آپ...... آپ خوش ہیں نا؟'' اس کی بات پر تیمور نے آنکھیں اٹھا کر اس کی طرف دیکھا۔ اس کے چہرے کے تاثرات ایسے ہی ہو رہے تھے جیسے آس و نراش کی عجیب کیفیت کا شکار انسان کے ہو سکتے ہیں۔ تیمور کو اس کی اس معصوم حرکت پر اندر ہی اندر کچھ عجیب سا احساس ہوا۔ پھر وہ چہرے پر جان بوجھ کر بشاشت پیدا کر کے بولا۔

''ہاں۔''

اس کے جواب نے عائشہ کو بے طرح خوش کیا تھا اور ساتھ ہی ساتھ شرماہٹ کے رنگ بھی چہرے پر چمکنے لگے۔ تیمور نے اس کے گلابی رنگ میں مزید گلابیوں کو گھلتے دیکھا تو مبہوت رہ گیا۔ حسن کی ایسی ادائیں ان سے ہمیشہ مخفی رہی تھیں۔ یک دم اسے اس معصوم لڑکی میں بے پناہ کشش محسوس ہوئی اور ایسی کشش تو اسے کبھی مارک وا اور ایڈم گلکرسٹ کی بیٹنگ میں بھی محسوس نہیں ہوئی تھی۔ اس نے فوراً نظریں ہٹالیں آخر سامنے بیٹھی لڑکی اس کی دادی بننے والی تھی۔

○......❖......○

''یقین کرو عائزہ! میں نے تو کبھی بھی فائزہ سے ون ٹو ون ملاقات نہیں کی۔ جس جھڑپ کا تم ذکر کر رہی ہو میں اس سے بالکل بے خبر ہوں۔'' وہ پریشان سا عائزہ کو بتا رہا تھا۔ اس نے خود ان کی طرف فون کیا تھا۔ فائزہ نے تو بات نہیں کی مگر عائزہ نے تفصیلاً بات کی تھی اور فائزہ کے منع کرنے کے باوجود تمام تفصیل اس کے گوش گزار کر دی تھی۔

''مگر اسفر بھائی! فائزہ پُریقین ہے کہ وہ آپ ہی تھے جنہوں نے اس کی انسلٹ کی تھی بلکہ وہ تو سحر بن کر آپ سے چیٹنگ بھی کرتی رہی ہے تاکہ...... تاکہ آپ سے بدلہ لے سکے۔'' ریسیور سے آتی عائزہ کی آواز اسفر کو حیران بھی کر رہی تھی۔

''اس نے میرا ای میل ایڈریس کہاں سے لیا؟'' وہ ہکا بکا رہ گیا۔

''وہ آپ کا کارڈ گرا تھا ناں والٹ میں سے، جب آپ نے فائزہ کو امداد دینے سے انکار کیا تھا۔''

''افوہ تم، یقین کیوں نہیں کر رہی ہو میری بات کا۔ وہ میں تھا ہی نہیں۔'' اسفر چڑ کر بولا۔ عائزہ بھی اس کی بات سن کر ذرا غصے میں آئی۔

''آپ مجھ پر کیوں غصہ نکال رہے ہیں اسفر بھائی! ٹھہریں میں فائزہ کی منت کر کے لاتی ہوں مگر کارنیٹو پکی ہے نا۔'' وہ رشوت پکی کر رہی تھی پھر وہ ریسیور رکھ کر چلی گئی۔

''امداد، لڑکی، بل اور وزیٹنگ کارڈ۔'' اسفر نے ان سب کو دہرایا تھا۔ یک دم اسے یاد آ گیا کہ غلط فہمی نے کس جگہ کس طرح جنم لیا تھا۔ اس نے ایک اطمینان بھرا سانس لیا اب وہ فائزہ سے بات کرنے کے لیے تیار تھا کہ وہ میں یعنی اسفر نہیں بلکہ تیمور یعنی میرا دوست تھا۔ اور یہی بات جب کچھ دیر بعد اس نے اپنے منہ سے فائزہ کو بتائی تھی تو اس نے خالصتاً زنانہ شکوہ

کیا۔ ''لیکن میں کیسے مان لوں کہ آپ سچ کہہ رہے ہیں؟''

''ویسے تو آپ اس لیے بھی مان سکتی ہیں کہ یہ بات میں بذات خود آپ سے کہہ رہا ہوں اور میں آپ کا ہونے والا مجازی خدا ہوں۔ لڑکیوں کو کم ازکم اپنے ہونے والے شوہروں پر ضرور یقین کرنا چاہیے۔'' اس کی آواز نے اسفر کو شوخ کر دیا تھا۔

''پلیز آپ مذاق مت کریں۔ میں سیریس ہوں۔'' وہ سنجیدگی سے بولی۔

''اے عقلمند خاتون! اگر تم ایک دفعہ مجھ سے مل لو۔ مجھے دیکھ لو تو تمہیں خود یقین آجائے گا۔'' اب کی بار وہ خاصی اپنائیت سے بولا۔ انسان اپنی ذاتی چیزوں سے زیادہ دیر تک بیگانگی برت بھی نہیں سکتا۔

''پھر وہ کون تھا جس نے......؟''

''وہ تیمور تھا۔ میرا اچھا دوست ہے۔ مجھ سے مختلف ہے اور میں بھی اس سے مختلف ہوں۔ وہ مجھ سے زیادہ امیر ہے۔ کمبخت زیادہ ہینڈسم بھی ہے لیکن مجھ سے زیادہ سڑیل اور بدمزاج بھی ہے۔'' اسفر نے تیمور کی تعریف کی ہے یا بد تعریفی فائزہ سمجھ نہیں پائی۔ اس لیے کچھ سمجھی نا سمجھی کے عالم میں بولی۔

''خیر آپ کی آخری بات سے میں پوری طرح متفق ہوں کیونکہ مجھے اس کا ایکسپیرینس ہے۔''

''تم اس بات کو بھول نہیں سکتیں؟''

''کوئی اپنی انسلٹ بھی بھولتا ہے کیا؟'' فائزہ نے جیسے شکوہ کیا تھا۔

''وہ میرا اچھا دوست ہے فائزہ! پلیز میری خاطر۔'' اب کی بار فائزہ خاموش رہی۔

''اب کیا ہوا؟ خاموش کیوں ہوگئی ہو؟'' فائزہ کو اس کی آواز میں شرارت سی گھلی محسوس ہوئی۔

''غلطی تیمور کی نہیں تھی۔ غلطی تمہاری بھی نہیں تھی۔ غلطی آسٹریلیا کی تھی۔''

''کیا مطلب؟'' فائزہ سمجھ نہیں سکی۔

''مطلب یہ کہ نہ آسٹریلیا پاکستان کو ہراتا نہ یہ سب ہوتا۔''

''میں اب بھی نہیں سمجھی۔'' وہ معصومیت سے بولی۔

''اچھا میں سمجھاتا ہوں......ہوا یوں کہ......'' وہ اسے اس دن کے متعلق تفصیل سے بتانے لگا۔

O......❖......O

''عائشہ کے گھر کب چلنا ہے صوفی دادا؟'' تیمور نے ان کے پاس بیٹھ کر پوچھا۔ اس نے ہر چیز کو صوفی دادا کی مرضی کے مطابق کرنے کا فیصلہ کیا تھا۔ بہت دن تک وہ خود کو سمجھاتا رہا تھا۔ ایک ایک چیز شمار کی تھی۔ بچپن سے لے کر اب تک ان کی محبتیں، قربانیاں، وہ فرمائشیں جو وہ ان سے کرتا تھا، وہ لاڈ جو انہوں نے اٹھائے تھے، وہ فخر جو اسے دیکھ کر ان کی آنکھوں میں چمکنے لگتا تھا۔

''کیا میں ان کی اتنی آزمائشوں کے بدلے میں اتنی سی بات بھی نہیں مان سکتا؟'' اس نے ان سے بات کی تھی۔ صوفی دادا بے حد خوش ہوئے تھے اس کی بات سن کر۔

''جب بھی تم کہو میں چل پڑوں گا۔''

''میں کیا کہوں؟'' اس نے کندھے اچکائے۔

''تمہیں ہی تو کہنا چاہیے۔ عائشہ سے ملو اس سے پوچھو کہ کب ہم رشتہ لے کر باقاعدہ ان کے یہاں آئیں؟'' انہیں اس



کی لاتعلقی بہت محسوس ہوئی تھی۔

''لیکن میں عائشہ سے کیوں پوچھوں؟ آپ خود پوچھیں ناں۔''

''تیمور بچے! یہ تم کیا اٹھارہویں صدی کی عورتوں کی طرح شرمانے لگے ہو۔ سارے معاملات تقریباً میں نے ہی طے کیے ہیں اب کچھ تم بھی کرلو۔ آج کل کے لڑکے کیا کیا نہیں کرتے اور ایک تم ہونرے پھوسڑ۔'' ان کے لہجے میں پوتے کے لیے پیار ہی پیار تھا۔ تیمور کو ایک دفعہ پھر شرمندگی ہوئی۔

''یہ بتائیں صوفی دادا! ہنی مون کے لیے کہاں جائیں گے؟'' وہ شرمندگی کے یہ اثرات زائل کرنا چاہتا تھا۔ صوفی دادا کا دل چاہا سر پیٹ لیں۔

''مانا برخوردار! ہم آپ کے بچپن سے لے کر اب تک ہر جگہ اکٹھے جاتے رہے ہیں، مگر اب آپ جوان ہو چکے ہیں اور ہنی مون پر آپ کو اکیلے ہی جانا پڑے گا۔'' ان کی بات سن کر تیمور نے حیرانگی سے انہیں دیکھا۔

''مگر میں ہنی مون پر کیوں جاؤں؟''

''تو کیا اپنی نئی نویلی دلہن کو میرے ساتھ ہنی مون پر بھیجو گے؟'' وہ طنزیہ انداز میں بولے۔

''نئی نویلی دلہن؟ کون؟'' وہ منہ اٹھا کر ان کی طرف دیکھتا ہونق لگ رہا تھا۔

''عائشہ اور کون؟''

''کیا؟ عائشہ؟'' تیمور کی آنکھیں کھل کر پھٹنے کے قریب ہوگئی تھیں۔

''لیکن......لیکن اس سے تو آپ شادی کرنے والے تھے۔''

''ہوش میں تو ہو تم؟ مانا میں ابھی بہت اسمارٹ، ہینڈسم اور ینگ لگتا ہوں لیکن اس کا مطلب یہ تو نہیں کہ میں اپنی پوتی کی عمر کی لڑکی سے بیاہ رچالوں؟'' وہ تنک کر بولے۔

''آپ نے خود مجھ سے کہا تھا صوفی دادا!'' وہ عجب بے چارگی سے بولا۔

''یہ کہ میں عائشہ سے شادی کرنا چاہتا ہوں۔ بولو یہ کہا تھا میں نے؟'' اب کی بار انہیں غصہ آ گیا۔

''نہیں یوں تو نہیں کہا تھا مگر......''

''نہ یوں نہ ووں۔ میں نے کچھ بھی نہیں کہا تھا۔ میں تو تمہارے ہی رشتے کی بات چلا رہا تھا۔ تم نے پہلے کہا رضیہ سے شادی نہیں کرنی میں نے مان لیا۔ پھر کہا شرمین نہیں پسند، میں نے کہا جو تمہاری مرضی۔ پھر ثوبیہ کو انکار کیا میں نے کچھ نہیں کہا۔ عائشہ کی بات کی تو تم نے خود کہا تھا جیسے آپ کی مرضی۔''

''لیکن میں سمجھا تھا۔'' تیمور بات ادھوری چھوڑ کر خاموش ہوگیا۔

''یہ تمہاری سمجھ کا قصور ہے۔ یعنی برخوردار یہ سمجھ رہے تھے کہ ان کا بوڑھا دادا شادی کے چکروں میں ہے۔ میں بھی سوچ رہا تھا کہ آخر صاحبزادے کے مزاج کیوں نہیں مل رہے۔'' انہوں نے لاؤنج میں چکر لگانے شروع کر دیئے تھے۔ یہ ان کے شدید ترین غصے کو ظاہر کر رہا تھا۔

''آئی ایم سوری دادا!'' وہ بھی اٹھ کر ان کے ساتھ ساتھ چکر لگانے لگا۔ یہ اس کا دادا کو منانے کا خاص انداز تھا۔ انہوں نے اسے اپنے ساتھ ساتھ چلتا دیکھا تو منہ پھلا کر صوفے پر بیٹھ گئے۔ وہ بھی ساتھ آ کر بیٹھ گیا۔ دادا نے ٹانگ پر ٹانگ رکھی تو اس نے رکھ لی انہوں نے انداز نشست تبدیل کیا تو اس نے بھی کرلیا غرض اگلے دس منٹ تک اگر دادا نے کان میں انگلی گھما

کراسے کھجانا چاہا تو تیمور نے بھی ان کی تقلید میں ایسا ہی کیا۔ پھر دادا نے اپنی داڑھی میں انگلیاں چلانی شروع کر دیں تو تیمور نے خود کو بے بس محسوس کیا وہ کلین شیو تھا اس کی اسی بے بسی نے دادا کو ہنسنے پر مجبور کر دیا اور کھل کر ہنسنے سے دلوں کی کدورتیں صاف ہو جاتی ہیں اور پھر یہ تو کدورت بھی نہیں تھی بس ذرا سی غلط فہمی تھی۔

''آئی ایم سوری دادا!'' تیمور نے کہا۔

''پہلے کان پکڑو۔'' دادا بولے۔ تیمور نے جھٹ ان کے کان پکڑ لیے۔

''میرے نہیں بے وقوف اپنے پکڑو۔'' وہ ڈپٹ کر بولے تو تیمور نے جھٹ سے اپنے کان پکڑے۔

''جانتے ہو تمہاری وجہ سے میں نے کتنے جھوٹ بولے۔ میں نے عائشہ سے کہا کہ تم اس سے محبت کرتے ہو۔ اس سے شادی کرنا چاہتے ہو اور وہ معصوم فوراً میری بات پر ایمان لے آئی۔ میں نے تمہارے حوالے سے اتنی جھوٹی سچی باتیں کہیں اور وہ یقین کرتی رہی۔'' دادا نے اس کے سر پر چپت لگاتے ہوئے کہا اور جب نگاہ سامنے پڑی تو ٹھٹک سے گئے۔

''آپ نے جھوٹ بول کر اچھا نہیں کیا میں تو اس سے محبت نہیں کرتا۔'' تیمور نے لاڈ سے ان کے کندھے کے ساتھ سر ٹکایا تھا۔ نظر سامنے کھڑی عائشہ پر پڑی۔ وہ دونوں دادا پوتا اپنی باتوں میں اس طرح محو ہوئے تھے کہ پتا ہی نہیں لگا تھا۔ عائشہ نے شاید ان کی باتیں سن لی تھیں اب پٹر پٹر ان کی طرف دیکھ رہی تھی۔ آنکھوں کے نگر میں سیلاب اترنے کی تیاری کر رہا تھا۔

''آؤ عائشہ! اندر آجاؤ۔'' دادا نے فوراً سیدھے ہو کر کہا۔ وہ ان کے پاس آ گئی۔

''آپ نے کہا تھا تیمور حسن مجھ سے محبت کرتے ہیں۔'' اس نے اپنی طرف اشارہ کر کے کہا۔ دادا خاموش ہو گئے۔

''آپ نے کہا تھا ناں؟'' وہ ایک ٹک ان کی طرف دیکھ رہی تھی۔

''تم بیٹھو تو سہی بیٹا! میں تمہیں ساری بات بتاتا ہوں۔''

''کچھ مت بتائیں صوفی دادا! اب آپ کیا بتائیں گے؟ جب میں آپ سے پوچھتی تھی تب آپ نے سب جھوٹ کہا۔ میں نے پوچھا کیا آپ سچ کہہ رہے ہیں؟ آپ نے کہا ہاں یہ محبت ہی ہے۔ میں نے پوچھا یہ کیسے ممکن ہوا؟ آپ نے کہا یہ پہلی نظر کی محبت ہے۔ آپ مجھے بے وقوف بنا رہے تھے نا؟ سب مجھے ہی بے وقوف بناتے ہیں۔ بھیا بھابی، آپ بھی۔'' وہ اب رونے لگی تھی۔ تیمور اور صوفی دادا کو سمجھ نہیں آئی اسے کس طرح چپ کروائیں اپنی اپنی جگہ دونوں شرمندہ تھے۔

''میں تو صرف نوکری کرنا چاہتی تھی مگر آپ لوگوں نے کہا پہلے شادی کرو۔ میں تیار ہو گئی۔ میرا کیا قصور ہے اس میں؟ مجھے تو اس دنیا میں ہونا ہی نہیں چاہیے تھا۔ کیا فائدہ ہے میرا؟ کوئی مجھ سے محبت نہیں کرتا۔ بہت گندے ہیں سب لوگ۔ آپ بھی بہت گندے ہیں صوفی دادا! میں خود تو ایسی نہیں ہوں جس طرح اللہ تعالیٰ نے بنایا میں بن گئی۔ اب میرا کیا قصور کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے بے وقوف بنایا۔ میرا...... میرا دل چاہ رہا ہے میں مر جاؤں اور میں مر جاؤں گی۔'' وہ روتے روتے باہر نکل گئی تھی۔ وہ دونوں بھی اپنی جگہ سے کھڑے ہو گئے۔

''ہائے دادا! وہ جا رہی ہے۔'' تیمور کی پریشان کن آواز نکلی۔

''ہاں تیمور! وہ جا رہی ہے۔'' دادا اس سے بھی زیادہ پریشان تھے مگر اتنا حوصلہ بھی نہیں تھا کہ اسے آواز دے لیتے۔

''دادا اسے روکیں ناں!'' تیمور دونوں ہاتھ لہرا کر بولا۔

''کیسے روکوں؟''

''اُف اللہ! وہ چلی جائے گی۔''



''اچھا، اچھا وہ تمہیں بہت بری لگتی ہے؟'' وہ بے چینی سے پوچھ رہے تھے۔

''نہیں بہت بری تو نہیں لگتی۔''

''اچھی لگتی ہے؟''

''یہ تو نہیں پتا۔''

''پتا کرواؤ ناں پھر۔''

''ہاں شاید، تھوڑی سی لگتی تو ہے۔'' وہ سر جھکا کر بولا۔

''تو پھر گھامڑ اسے روک لو۔'' دادا نے اپنی لاٹھی اس کے کندھے پر مارتے ہوئے کہا۔ تیمور نے باہر نکلنے میں لمحہ بھی نہیں لگایا تھا۔

گیٹ کے باہر وہ کہیں نظر نہیں آئی۔ دائیں بائیں دیکھتا ہوا تیمور آگے بڑھا وہ اگلی لائن میں چلی جا رہی تھی۔ آنسو اب بھی تواتر سے بہہ رہے تھے اور منہ ہی منہ میں کچھ بڑبڑا رہی تھی۔ تیمور نے بڑے بڑے قدم اٹھا کر درمیانی فاصلہ طے کیا پھر اس کے ساتھ ساتھ چلنے لگا۔ وہ روتے روتے کہہ رہی تھی۔

''بھابی بالکل ٹھیک کہتی ہیں۔''

''کیا کہتی ہیں بھابی؟'' تیمور نے پوچھا۔ عائشہ نے اس کی طرف مڑ کر نہیں دیکھا بس سامنے دیکھتے ہوئے بولی۔

''بھابی کہتی ہیں دنیا کے سارے احمقوں کو ایک قطار میں کھڑا کر کے گولی مار دینی چاہیے اور قطار میں سب سے پہلے نمبر پر تمہیں کھڑا کرنا چاہیے۔''

''غلط تو نہیں کہتیں وہ۔'' تیمور نے کہا تو وہ چونک سی گئی پھر اس کی طرف دیکھا تو حیرانگی سے بولی۔

''ہائے اللہ! آپ کہاں سے آ گئے؟''

''عالم بالا سے۔''

''یہ کون سا علاقہ ہے؟''

''میں تمہارے پیچھے لاہور کا جغرافیہ ڈسکس کرنے نہیں آیا۔ صرف یہ بتانے آیا ہوں کہ میں تم سے سچ مچ بہت محبت کرتا ہوں۔'' وہ مزے سے کہہ رہا تھا۔ عائشہ کو یک دم اپنی ناراضگی یاد آئی۔

''مجھ سے بات مت کریں۔ آپ بہت گند......''

''بس بس میں جانتا ہوں کہ میں بہت گندا ہوں اور تم مجھے ''گندا'' بھی اتنے پیار سے کہتی ہو کہ مجھے خود پہ ہی پیار آنے لگتا ہے۔ میں نہیں چاہتا ارد گرد چلتے لوگ میرے اس پیار بھرے لقب سے آشنا ہوں۔'' وہ اس کے ساتھ ساتھ چلتا کہہ رہا تھا۔ وہ خاموش رہی۔

''اچھا چلو یار! اب معاف کر دو۔ آج کا سارا دن معافیاں مانگتے گزر رہا ہے۔ پہلے اسفر کی منگیتر، فائزہ بھابی سے ایکسکیوز کیا۔ دادا سے کیا اور اب تم......''

''مجھے آپ کی کسی بات کا یقین نہیں ہے۔ آپ ایک دم جھوٹے انسان ہیں۔ آپ جانتے ہیں کہ آپ مجھے کتنے اچھے لگتے ہیں؟'' وہ بات کرتے کرتے کھڑی ہو گئی تھی۔ تیمور بھی سینے پر ہاتھ باندھے دلچسپی سے اس معصوم لڑکی کی باتیں سن رہا تھا۔ آج اسے اس کی معصومیت پر ڈھیروں پیار آ رہا تھا۔

''میں نے آپ کو پہلی دفعہ تب دیکھا تھا جب آپ باہر سے آرہے تھے اور میں آپ کے آفس سے نکلی تھی۔ میری اتنی زور کی ٹکر ہوئی تھی آپ سے۔ آپ نے میرے ایکسکیوز کرنے پر کہا تھا اِٹس آل رائٹ کہا تھا ناں؟ کہا تھا ناں آپ نے؟'' رک کر اس سے پوچھنا مناسب سمجھا۔ تیمور خاموش رہا بس مسکراتی آنکھوں کے ساتھ اس کی سن رہا تھا۔ وہ ایک دفعہ پھر چلنے لگی تھی۔

''میں نے سوچا آپ تو بہت اچھے انسان ہیں۔ اتنی زور کی ٹکر پر بھی غصہ نہیں کرتے ورنہ تو سب مجھے ہی ڈانٹتے ہیں کہ دیکھ کر چلا کرو۔ پھر میں آپ کے آفس دوبارہ گئی تو آپ مجھے اور بھی زیادہ اچھے لگے۔ آپ اس روز بلیک سوٹ میں تھے۔ آپ نے بلوئش گرے ٹائی لگائی تھی۔ لگائی تھی ناں؟ لگائی تھی ناں آپ نے؟'' چلتے چلتے وہ ایک دفعہ پھر رک کر پوچھ رہی تھی۔ اب کی بار تیمور کے چہرے پر بڑی جاندار مسکراہٹ آئی تھی۔

''اتنی محبت کرتی ہو مجھ سے؟'' وہ اسے اپنی نظروں کے حصار میں لیے پوچھ رہا تھا۔ عائشہ ایک دفعہ پھر چلنے لگی۔

''کیوں کیوں؟ آپ کو کیوں بتاؤں؟ آپ کو تو بالکل بھی نہیں بتاؤں گی آپ کون سا مجھ سے...... مجھ سے......'' لمحہ بھر کو وہ اٹک سی گئی تھی۔

''وہ تو مجھے صوفی دادا نے کہا تھا کہ آپ مجھ سے......'' بات ایک دفعہ پھر یہاں ادھوری چھوڑ دی۔

''مجھ سے......'' اب وہ پھر ایک دفعہ کھڑی ہوگئی تھی۔

''میں نے سوچا تھا کتنا اچھا لگے گا آپ ہمارے گھر آئیں گے۔ بھابی ہمیشہ کہتی ہیں۔ عائشہ سے کوئی شادی نہیں کرے گا۔ اس کی شادی ہمیں کسی قصاب سے کرنی پڑے گی۔ پھر میں نے سوچا میں بھابی سے کہوں گی دیکھو بھابی! یہ قصاب نہیں یہ تو نواب ہیں۔ لیکن...... لیکن آپ تو مجھ سے...... اب مجھے لگتا ہے مجھے کسی قصاب سے ہی شادی کرنی پڑے گی۔ بھابی تو یہی کریں گی۔ مگر میں بھی ان کی بات نہیں مانوں گی...... میں......''

''تم، کچھ نہیں کرو گی۔'' تیمور نے ٹوک کر کہا۔

''نہیں میں ضرور کروں گی میں آپ۔''

''خاموش! اب ایک لفظ بھی منہ سے نکلا تو الٹے ہاتھ کے دو لگاؤں گا۔'' وہ مصنوعی غصے سے بولا تو عائشہ سچ مچ ڈر کر چپ ہوگئی۔ تیمور نے اس کا ہاتھ پکڑا اور روڈ کراس کر کے دوسری طرف آ گیا۔ ذرا آگے جا کر فلاور شاپ تھی وہ وہیں جا رہا تھا۔ مسلسل اس کا ہاتھ پکڑے ہوئے وہ کہہ رہا تھا۔

''مجھے صوفی دادا نے بہت محبت سے پالا ہے۔ میں مر کر بھی ان کی محبت کا قرض نہیں چکا سکتا۔ ہم ہمیشہ ان کے ساتھ رہیں گے۔ چاہے وہ تمہیں ڈانٹیں یا ناراض ہوں تم کبھی ان کی کسی بات کا برا نہیں مانو گی۔ شادی پہ تم پنک کلر کا ڈریس پہننا تمہیں بہت سوٹ کرے گا۔ ویسے تو تم پر وائٹ کلر بھی بہت سوٹ کرتا ہے مگر شادی پہ وائٹ کلر کون پہنتا ہے؟ اور ہاں میں بریک فاسٹ میں ہاف فرائڈ کھاتا ہوں۔ تمہیں ہاف فرائڈ بنانا آتا ہے؟ آتا ہے ناں؟ چلو اگر نہیں آتا سیکھ لینا اور چکن کارن سوپ بنانا بھی سیکھ لینا۔ وہ صوفی دادا کو بہت پسند ہے۔ اچھا ادھر منہ کرو تم، نوا پہنتی ہو؟'' تیمور نے دوسرے ہاتھ سے اس کا چہرہ اپنی طرف کیا۔ اس کے ناک میں ننھی سی لونگ دمک رہی تھی۔

''بالکل ٹھیک یہ تم پر بہت سوٹ کر رہی ہے۔ میں تمہیں منہ دکھائی میں ڈائمنڈ کی لونگ دوں گا۔ وہ اور بھی اچھی لگے گی۔ ڈائمنڈ کی لونگ پہن لو گی ناں...... پہن لو گی ناں؟ یہ عینک میں تمہیں نہیں لگانے دوں گا۔ یہ ہر وقت تمہاری ناک پر سجی رہتی ہے۔ ہم لیزر سرجری کروالیں گے۔ عینک کے جھنجھٹ سے نجات مل جائے گی۔ میں ٹھیک کہہ رہا ہوں ناں؟



اچھا اب تم بتاؤ میں شادی پہ کس کلر کا سوٹ پہنوں؟'' فلاور شاپ آ گئی تھی۔ تیمور نے اندر داخل ہوتے ہوئے اس سے پوچھا۔ اس کا ہاتھ اب بھی تیمور کے ہاتھ میں تھا۔ اس کے سوال پر وہ خاموش رہی تو ایک دفعہ پھر تیمور نے پوچھا۔ مگر وہ پھر بھی خاموش رہی۔

''زندہ ہو ناں؟'' وہ اس کی آنکھوں میں جھانک رہا تھا اس نے فوراً آنکھیں جھکا لیں۔

''اگر زندہ ہو تو بولتی کیوں نہیں ہو؟'' اس کا ہاتھ تھامے وہ پھول چوائس کر رہا تھا۔

''آپ نے کہا تھا اب ایک لفظ بھی کہا تو الٹے ہاتھ کی دو لگاؤں گا۔'' وہ منمنائی تیمور نے قہقہہ لگایا تھا۔ پھر کہنے لگا۔

''وہ تو میں نے باہر کہا تھا اب تو تمہیں بولنے کی اجازت ہے۔ اچھا خیر چھوڑو یہ بتاؤ پھول کون سا پسند ہے۔ میں نے کبھی پھول نہیں خریدے۔ کبھی کسی کو دینے کی نوبت ہی نہیں آئی۔ اب میں جو پسند کروں گا چپ کر کے لے لینا۔ ویسے آج تم پیاری لگ رہی ہو۔ اب پتا نہیں جن سے محبت کرتے ہوں ان کے لیے کس رنگ کا پھول خریدنا چاہیے۔ میری بڑی خواہش تھی میں عمران خان کو پھول دیتا۔ میں سوچتا ہوں جب میں پہلی دفعہ ان سے ملوں گا تو وائٹ فلاور لے کر جاؤں گا۔ اچھا لگے گا ناں؟ ہے ناں؟''

''عمران خان کون ہے؟'' عائشہ نے حیرانگی سے پوچھا۔

''ہائیں تم...... تم عمران خان کو نہیں جانتیں؟'' تیمور کو دھچکا لگا تھا۔ ''تم سچ مچ نہیں جانتیں عمران خان کون ہے؟''

''نہیں۔'' عائشہ نے اس معصومیت سے آنکھیں پٹپٹائیں کہ وہ دیکھتا رہ گیا پھر گہری سانس بھر کر مخمور لہجے میں بولا۔

''ہائے! اب تو لگتا ہے مجھے بھی بھول جائے گا عمران خان کون ہے؟''

عائشہ کی کھلکھلاہٹ کا ساتھ پھول کلیوں کے ساتھ ساتھ خود تیمور نے بھی دیا تھا۔



# عشق گزیدہ

محبت کا ہمیشہ سے یہی تو اک وطیرہ ہے
جو اس کو نبھاتا ہے اسے یہ مار دیتی ہے

مجھے یک دم محسوس ہوا میں مر گئی ہوں۔ مجھے بھی محبت نے مار ڈالا تھا۔ محبت نے میری روح پر اتنے گھاؤ لگائے تھے کہ اگر کسی جسم پر لگے ہوتے تو شاید اس جسم سے مچھلیاں پکڑنے والے جال کا کام لیا جاسکتا مگر چھلنی روح انسانی آنکھ سے کہاں دیکھی جاسکتی ہے۔

جنوری کی سرد تاریک رات میرے اندر اتر آئی تھی۔ مجھے محسوس ہوا آس پاس کی تمام آکسیجن کوئی پوٹلی میں باندھ کر لے گیا ہو۔ میں نے چند گہرے گہرے سانس بھرے کہ جینے کا کوئی تو وسیلہ ہو مگر کوئی فائدہ نہیں ہوا۔

ایک دفعہ وحید نے مجھے کہا تھا کہ محبت عجیب بیماری ہے جس میں روح گل سڑ جاتی ہے مگر جسم زندہ رہتا ہے کھاتا پیتا سانس لیتا ہے اور میں نے زور و شور سے نفی میں سر ہلاتے ہوئے اس سے خوب بحث کی تھی مگر آج۔

آج معرکۂ عشق میں اس بری طرح سے ناکام ہوجانے کے بعد مجھے یقین آگیا تھا کہ وحید نے غلط نہیں کہا تھا۔

پچھلے ڈھائی سالوں کے تیس ماہ میرے اردگرد ناچنے لگے اور ساتھ ہی ساتھ...... میں نے گالوں پر نمی محسوس کی۔ جانے کون نوحہ خواں تھا میں یا محبت بہر حال گال بھیگ رہے تھے مگر دل کی سرزمین بنجر پڑی تھی۔ آنسوؤں کی یہی خامی تو مجھے زہر لگتی تھی۔ چہرے کو جل تھل کر دیتے تھے اور دل کو سیراب نہیں کر پاتے تھے۔ اب بے قیمت آنسوؤں کی بے بسی محسوس کرتے ہوئے میں نے آنکھوں کو بے دردی سے رگڑ ڈالا اور جلتی آنکھوں کے ساتھ رسٹ واچ کی طرف دیکھا ساڑھے آٹھ بج رہے تھے۔

گلشن اقبال پارک کا گیٹ بند ہونے میں صرف آدھا گھنٹہ باقی تھا اور یہ آدھا گھنٹہ میں وہیں بیٹھ کر گزارنا چاہتی تھی۔

''آخر وہ کیوں نہیں آیا؟ اس نے کہا تھا وہ سات بجے آجائے گا۔'' میں نے خود سے کہا اور ساتھ ہی ساتھ آسمان کی طرف دیکھتے ہوئے دعا کی۔

''پلیز اللہ میاں جی! اسے بھیج دیں۔''

مجھے نہیں یاد،۔۔لپھکم؛۔،۔۔۔ پڑتا کہ حسین احمد سے ملنے کے بعد میں نے کوئی دعا اپنے لیے بھی کی تھی میری ہر دعا اُس سے شروع ہو کر اُس پر ختم ہو جاتی تھی۔ میں نے ایک دفعہ پھر گھڑی کی طرف دیکھا دو مزید منٹ گزر گئے تھے اب صرف اٹھائیس منٹ تھے۔ میرے اندر اس کے نہ آنے کا یقین جنم لینے لگا اور اس کے آنے کی امید حالتِ نزع میں آخری ہچکیاں



لیتی محسوس ہوئی مگر اس کے باوجود میں اپنی جگہ سے نہیں اٹھی بلکہ سنگی بینچ کی بیک سے کمر ٹکا کر مزید مطمئن ہو کر بیٹھ گئی۔

یہ پارک کا نسبتاً تاریک گوشہ تھا کوئی بھی لڑکی مجھے یہاں نظر نہیں آئی۔ کچھ منچلے شرارتی لڑکے سیٹیاں بجاتے گزرے تھے مگر اب اس بات کو بھی آدھا گھنٹہ گزر چکا تھا۔ ایک اکیلی لڑکی کے لیے رات کے وقت اس پارک میں بیٹھ کر کسی کا انتظار کرنا کس قدر رسکی تھا۔ حسین کو اس کا اندازہ نہیں تھا اگر ہوتا تو شاید وہ دیئے گئے وقت سے کچھ دیر پہلے ہی آجاتا۔ اسے تو یہ بھی اندازہ نہیں تھا کہ میں اس سے ملنے کی خاطر اپنے تمام اصولوں سے انحراف کرتے ہوئے یہاں آئی تھی۔

جو ڈریس میں نے پہن رکھا تھا وہ میرا اپنا نہیں تھا بلکہ میں اپنی روم میٹ سے مانگ کر پہن کر آئی تھی۔ جوتے بھی میرے اپنے نہیں تھے۔ یہ مانگنے والا کام مجھے سخت ناپسند تھا مگر حسین کی خاطر میں نے یہ کیا تھا کیونکہ میرا تمام سامان پیک ہو چکا تھا۔ صبح مجھے ہاسٹل چھوڑ دینا تھا اور واہ کینٹ کے لیے روانہ ہو جانا تھا۔ دوبارہ لاہور آنا تھا یا نہیں اس کا دارومدار حسین پر تھا۔

میں نے وارڈن سے جھوٹ بولا تھا کہ میں اپنی فرینڈ کے ساتھ کمبائن اسٹڈی کے لیے جارہی ہوں ورنہ مجھے کبھی بھی اجازت نہ ملتی۔ جھوٹ بولنا بھی مجھے پسند نہیں تھا مگر حسین کے لیے میں نے یہ بھی کیا تھا۔ اس ایک شخص کی خاطر میں نے اتنا کچھ کیا تھا کہ اگر اللہ کے لیے کرتی تو شاید میرا شمار اولیاء میں ہونے لگتا۔ اس کے لیے میں نے رسوائی مول لی تھی۔ میں ''میں'' نہیں رہی تھی کوئی اور ہو گئی تھی۔ میں والدین کی ناراضگی کا باعث بن رہی تھی۔ اس کے لیے میں انا کو سب سے نچلی سیڑھی پر رکھ کر محبت کا چوبارہ چڑھ آئی تھی مگر...... میری یادوں کے گھوڑے ماضی کے نخلستانوں میں دوڑنے لگے۔

میرا تعلق واہ کینٹ سے تھا اور میں تعلیم کی غرض سے لاہور میں مقیم تھی۔ حسین احمد سے میری پہلی ملاقات پوائنٹ (P.U کی طالب علموں کے لیے مخصوص بس) میں ہوئی تھی۔ مجھے برٹش رائٹر کی لکھی فائنانس کی کتاب چاہیے تھی جو ہاسٹل کے نزدیکی شاپنگ سینٹر سے نہیں ملی تھی۔ میں نے سوچا کہ اردو بازار سے لے آؤں۔ ساڑھے دس بجے سر ارشد کی کلاس تھی اور ابھی صرف نو بجے تھے اگر میں ابھی چلی جاتی تو دس بجے والی پوائنٹ سے واپس آسکتی تھی۔ میں نے وحیدہ اور روحینہ سے پوچھا تو انہوں نے انکار کردیا۔ میں اکیلے جانے کا فیصلہ کرکے ڈیپارٹمنٹ سے باہر آگئی۔ ہمارا ڈیپارٹمنٹ دس نمبر اسٹاپ کے نام سے مشہور تھا اور ایک سیاسی جماعت کے بے پناہ تسلط کی وجہ سے کوئی بھی لوکل وین یہاں رکے بغیر آگے نہیں بڑھتی تھی سو مجھے جلد ہی وین مل گئی پھر کیمپس پل سے وین بدل کر میں آدھے گھنٹے میں اردو بازار پہنچ گئی۔

بہت تیز رفتاری دکھانے کے باوجود جب کتاب خرید کر میں فائن آرٹس ڈیپارٹمنٹ کے آگے پہنچی تو پوائنٹ بالکل چلنے کو تھا میں پچھلے حصے سے اس میں سوار ہوگئی جو لڑکوں کے لیے مخصوص تھا۔ بیٹھنے کو بالکل بھی جگہ نہیں تھی ظاہر ہے مجھے کھڑا ہونا پڑا مگر ابھی کھڑے ہوئے زیادہ دیر نہیں ہوئی تھی کہ ایک لڑکے نے اٹھ کر میرے لیے جگہ خالی کردی۔ فاصلہ اتنا زیادہ تھا کہ میرے جیسی دھان پان سی لڑکی خوامخواہ شرم و حیا کا مظاہرہ کرکے کھڑی نہیں رہ سکتی تھی۔ میں شکریہ کہہ کر بیٹھ گئی کھڑکی کے بالکل ساتھ ایک اور لڑکا بیٹھا تھا میں نے بیچ میں اپنا بیگ رکھ لیا اور گود میں فائنانس کی کتاب رکھ کر صفحات پلٹتے ہوئے جائزہ لینے لگی۔ ابھی مکمل طور سے جائزہ بھی نہ لے پائی تھی کہ ساتھ بیٹھے شخص نے مجھے مخاطب کیا۔

''ایکسکیوزمی مس! آپ کس ڈیپارٹمنٹ سے ہیں؟''

میں نے کتاب پر سے نظریں اٹھا کر اس کی طرف دیکھا پھر مسکراتے ہوئے اس کے سوال کا جواب دے دیا۔ میں ہاسٹل میں رہنے والی کسی قدر کنزرویٹو لڑکیوں سے ذرا مختلف ہی تھی۔ خوامخواہ انا یا شرم و حیا کا مظاہرہ کرنا مجھے اچھا نہیں لگتا تھا۔ اکثر اوقات میں لڑکوں کو خود بھی مخاطب کر لیا کرتی تھی اور مجھے کوئی جھجک بھی محسوس نہیں ہوتی تھی۔

''او کے فائن میں بھی M.B.E سے ہوں۔'' وہ مسکراتے ہوئے کہہ رہا تھا۔

''مگر......مگر میں نے آپ کو کبھی ڈیپارٹمنٹ میں نہیں دیکھا۔'' میں کچھ حیران تھی۔

''میں بہت زیادہ ریگولر نہیں ہوں۔'' اس کے جواب نے مجھے مزید حیران کیا کیونکہ ہمارے یہاں سمسٹر سسٹم تھا اور اس میں بہت ریگولر ہونا پڑتا ہے۔ اس نے میری حیرانگی کو ختم کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی۔ وہ دراصل اس کتاب میں انٹرسٹڈ تھا جو میں ابھی ابھی خرید کر لائی تھی۔ اس کے مانگنے پر میں نے وہ کتاب اس کو دے دی۔ میرا خیال تھا کہ اترتے وقت اس سے واپس لے لوں گی۔ تیس منٹ کے واپسی کے سفر میں میری کتاب اس کے پاس رہی۔ وہ اتنی خشک کتاب میں سے جانے کیا ڈھونڈ رہا تھا۔ شاید یہ اس کی وجیہہ پرسنالٹی کا اثر تھا کہ میں سوچتے ہوئے بھی اسے دوبارہ مخاطب نہ کر سکی۔

اسٹاپ آیا تو میں اتر گئی اور میری کتاب اس کے پاس ہی رہ گئی۔ جب میں کلاس میں پہنچی تو سر آچکے تھے اس لیے کتاب میرے ذہن سے نکل گئی مگر کلاس آف ہونے کے بعد جب روحینہ اور وحید نے مجھ سے کتاب کے بابت دریافت کیا تو مجھے یاد آیا کہ میں کتاب اس کے پاس بھول آئی ہوں۔ میرا دل چاہا اپنا سر پیٹ لوں۔ برٹش رائٹر کی لکھی کتاب جس کا پاکستانی ایڈیشن مجھے چار سو روپے میں ملا تھا وہ میں ایک اجنبی کے پاس بھول آئی تھی۔ یک دم مجھے خیال آیا کہ اس لڑکے نے کہا تھا وہ میرے ڈیپارٹمنٹ سے ہی ہے۔ یہ سوچ کر مجھے ذرا تسلی ہوئی کہ چلو ہمارے سینئرز میں سے ہوگا اور میں کلاسز آف ہونے کے بعد وہ کتاب اس سے لے سکتی تھی مگر وہ لڑکا ہمارا سینئر نہیں تھا میں نے پہلے M.B.E پھر سارا I.E.R.I چھان مارا مگر وہ لڑکا نہیں نظر نہیں آیا۔

''میرا خیال ہے اب تم اس کتاب پر فاتحہ پڑھ لو۔'' وحید نے کہا تو مجھے اس کی بات سے اتفاق کرنا پڑا۔

سر مغیث کی کلاس ہونے والی تھی اور کلاس میں بے تحاشا شور تھا۔ کوئی لڑکا کلاس لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔ وحید میرے پاس کھڑا کہہ رہا تھا۔

''پلیز جی آر (گرلز ریپ) کچھ ایسا کرو کہ سر مغیث کلاس نہ لیں۔ تمہیں کیمپس پل کی چاٹ کھلواؤں گا۔''

دوسری طرف سے ناصر کی آواز آئی۔

''میری طرف سے چار نمبر کے دہی بھلے۔''

''آج کوئی خاص بات ہے کیا؟'' روحینہ نے پوچھا جو پچھلے کچھ دنوں سے غیر حاضر تھی۔

''آج اسائنمنٹ سب مٹ کروانے کی آخری تاریخ ہے اور کسی لڑکے نے اسائنمنٹ مکمل نہیں کی۔'' اسے بتا کر میں دوبارہ نوٹس پر نظر دوڑانے لگی کیونکہ اس کلاس کے بعد مسز شمسہ ہمارا ٹیسٹ لینے والی تھیں۔ میں اپنی کلاس کی ٹاپ اسکورر تھی اور پرسنٹیج کی مجھے ہمیشہ فکر رہتی تھی۔

سر مغیث آئے تو ساری کلاس خاموش ہوگئی کیونکہ وہ اپنے غصے کی وجہ سے بہت مشہور تھے۔ انہوں نے تین نئے لڑکوں کو متعارف کروایا جو ہمارے سینئرز کے بھی سینئرز تھے اور دو سمسٹر ڈراپ کر دینے کی وجہ سے ہمارے ساتھ کلاسز لینا چاہ رہے تھے۔ ان کے تعارف کے دوران بھی میں نوٹس میں کھوئی رہی اور ان کی شکلیں نہ دیکھ سکی پھر سر نے لیکچر شروع کیا۔ اسائنمنٹ مکمل نہ کرنے والے لوگوں کو ڈانٹ کا سامنا کرنا پڑا اور مکمل کرنے والوں کو شاباشی ملی۔ لیکچر کے بعد فیضان جو ہمارا کلاس ریپ تھا میرے پاس آکر کہنے لگا کہ ہمیں ان تین لڑکوں کو باضابطہ طور پر ویلکم کہنا چاہیے اس لیے تم لیکٹرن پر آجاؤ۔

دوسری مرتبہ میں نے حسین احمد کو اپنی کلاس روم میں پچھلی رَو میں بیٹھے دیکھا جب کہ وہ اپنے ساتھ بیٹھے لڑکے کے ساتھ



گفتگو میں مصروف تھا۔ فیضان نے لیکٹرن پر ہاتھ مار کر تمام لوگوں کو خاموش ہونے کے لیے کہا پھر ان لوگوں کو ویلکم کہہ کر وہ میری طرف دیکھنے لگا کہ اب میں کچھ بولوں مگر میں صرف حسین احمد کو دیکھ رہی تھی۔ میں نہیں جانتی اس لمحے مجھے کیا ہوا تھا۔ ساری کلاس مجھے دیکھ رہی تھی اور میں اسے دیکھ رہی تھی۔ فیضان کھانسا، روحینہ چیخی، وحید نے سیٹی بجائی مگر میں شاید اپنے حواسوں میں نہیں تھی۔ میں ایک ٹک اسے دیکھ رہی تھی۔ میری اس حرکت کو دیکھتے ہوئے روحینہ اپنی جگہ سے اٹھی پھر میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے باہر لے گئی۔ مجھے نہیں معلوم فیضان نے کلاس کو کیا کہا۔ وحید نے کس طرح میرے بی ہاف پر صفائی پیش کی۔ باہر آکر روحینہ مجھے ڈانٹ رہی تھی جب حسین باہر آیا اور میری کتاب واپس کی۔ روحینہ کو میری غائب دماغی کی واحد وجہ وہ کتاب ہی لگی۔ وہ اپنا نام وغیرہ بتا رہا تھا۔ مجھے پہلی دفعہ اس کا نام تب ہی پتا لگا تھا۔

''ان کو شکریہ تو کہہ دو۔'' وہ میرے کان میں گھسی کہہ رہی تھی۔

میں جو سر جھکا کر اس کے شوز کی طرف دیکھ رہی تھی ایک دفعہ پھر اس کی طرف دیکھنے لگی میرے تھینک یو کے جواب میں وہ پھر کچھ کہہ رہا تھا اور میں پھر کچھ نہیں سن رہی تھی۔

قصور میرا نہیں تھا۔ قصور اس کی آنکھوں کا تھا جو مجھے چاروں طرف سے جکڑ لیتی تھیں۔ میرے اس طرح دیکھنے پر وہ لڑکا ہو کر گڑبڑا گیا اور مزید کچھ کہے بغیر واپس چلا گیا مگر جاتے جاتے مجھے بھی ساتھ لے لیا۔ روحینہ کے پاس جو کھڑی تھی وہ میں نہیں تھی وہ تو کوئی اور تھا شاید خود حسین احمد۔

''سارے مینوں رانجھا آکھو ہیر نہ آکھو کوئی۔''

کا مطلب مجھے صحیح معنوں میں اس روز سمجھ میں آیا۔ دادی کہا کرتی تھیں مرد کی آنکھ میں براہِ راست نہیں دیکھنا چاہیے۔ یہ گناہِ بےلذت ہے۔ اس رات حسین احمد کے بارے میں سوچتے ہوئے میں اسی گناہِ بےلذت کا ارتکاب کرتی رہی۔ اس کی آنکھیں میری آنکھوں کے آگے سے ہٹتی ہی نہ تھیں۔ بستر پر کروٹیں بدلتے ہوئے میں نے بارہا خود سے پوچھا۔

''کیا یہ محبت ہے؟''

اور ہر مرتبہ اس سوال کے جواب میں میرے اندر خاموشیاں اتر آئیں۔ خاموشی کا مطلب نیم رضامندی ہوتا ہے۔ میں نے نہیں کہا لوگ کہتے ہیں۔



''یہ محبت نہیں ہے۔'' صبح جب میں نے ساری بات سمیعہ کو بتا کر اس سے پوچھا تو اس نے کہا تھا۔

''ہاں صائمہ! یہ محبت نہیں ہے۔ یہ آزمائش ہے ہوس اور نفس کی آزمائش ایسی آزمائش بہت کڑی ہوتی ہے۔ تم خدا سے دعا کرو وہ تمہیں اس آزمائش سے بچالے۔''

اس کی بات پر ایک مردہ سی مسکراہٹ نے میرے چہرے کا احاطہ کیا۔

کاش میں ایک دفعہ اس کی بات مان کر رب سے دعا کر لیتی کہ۔

''اے اللہ میں اس آزمائش کے لیے نااہل ہوں۔ تُو مجھے اس سے بچالے......'' تو شاید آج میرا یہ حال نہ ہوتا۔ میری تقدیر بدل جاتی اور حالات قدرے مختلف ہوتے مگر ایسا ممکن ہی نہیں تھا شاید۔

سب سے پہلے روم میٹس کو، پھر فرینڈز کو، اس کے بعد باقی کلاس فیلوز کو اور پھر آہستہ آہستہ سارے ڈیپارٹمنٹ کو خبر ہو گئی کہ صائمہ نزہت علی اس بیماری کا شکار ہیں عرف عام میں جسے عشق کہتے ہیں اور میں نے کوئی بھی کسر نہیں چھوڑی تھی

لوگوں کو باور کرانے میں کہ میں مبتلائے عشق ہوں۔ اگر چہ میں نے منہ سے کسی کو کچھ نہیں بتایا تھا مگر میری حالت چیخ چیخ کر کہتی تھی۔

بقول وحید۔

''صائمہ! تمہاری روح کے دھانوں پر عشق کا سبز تیلا حملہ آور ہو چکا ہے۔ تمہارا بچنا بے حد مشکل ہے۔''

ڈیپارٹمنٹ میں وحید اور روحینہ ہی میرے سب سے اچھے دوست تھے۔ وہ اکثر مجھے سمجھاتے مذاق اڑاتے، نصیحتیں کرتے مگر مجھ پر کسی چیز کا اثر ہی نہیں ہوتا تھا۔

میرا خیال تھا حسین اس بات سے بے خبر ہے مگر جس بات سے سارا ڈیپارٹمنٹ باخبر تھا وہ اس سے کتنی دیر بے خبر رہ سکتا تھا۔ وہ نہ صرف آگاہ تھا بلکہ اس بات پر خاصا ناراض بھی تھا۔

اس روز سب سے پہلی کلاس مسز شمسہ کی تھی۔ وہ بے حد پنکچوئل تھیں اور اپنے اسٹوڈنٹس میں بھی یہ خوبی دیکھنا پسند کرتی تھیں۔ اس لیے سب کی حتی الامکان کوشش ہوتی کہ جس روز پہلی کلاس ان کی ہو اس روز دس منٹ پہلے ہی پہنچ جائیں۔ اتفاق سے اس روز مجھے دیر ہوگئی۔ ہماری یہ کلاس سرسید ہال میں ہوتا تھی جو فرسٹ فلور پر تھا میں بھاگم بھاگ اوپر پہنچی۔ میڈم کلاس میں آچکی تھیں ابھی میں سوچ ہی رہی تھی کہ اندر جاؤں یا نہ جاؤں سامنے سے وہ آتا نظر آیا۔ کیسا اتفاق تھا اسے بھی دیر ہوگئی تھی۔

''میڈم کلاس میں ہیں؟'' نزدیک آکر اس نے مجھ سے پوچھا۔

میں خاموش رہی۔ قصور اب بھی میرا نہیں تھا۔ میں کیا کرتی زبان کی ٹکسال پر لفظوں کے سکے بننا بند ہو گئے تھے۔ مجھے یاد نہیں اس نے مجھے دو مرتبہ مخاطب کیا یا تین مرتبہ ہاں یہ مجھے یاد ہے کہ میں ہر دفعہ خاموش رہی تھی۔ اُکتا کر اس نے دروازہ ناک کیا مسز شمسہ کلاس میں آتے وقت دروازہ بند کر دیا کرتی تھیں اور اس دروازے کو کھلوانا مشکل کام ہوا کرتا تھا۔

اس کے طنزیہ اور غصیلے سوالات کا سامنا کرنا ہر ایک کے بس کی بات نہیں تھی۔ میں حسین کو سمجھانا چاہتی تھی کہ وہ آج کلاس لینے کا خیال دل سے نکال دے مگر آواز بے بس پرندے کی طرح صیاد کی قید میں محسوس ہو رہی تھی۔ حسین کو شاید بھروسہ تھا کہ وہ یہ مشکل جنگ جیت لے گا سو اس نے دوبارہ ناک کیا اور ذرا زور سے کیا۔ دروازہ کھل گیا تھا۔ حسین نے میری طرف دیکھے بغیر قدم اندر رکھ دیئے اور آگے بڑھ کر میڈم سے ایکسکیوز کیا تو ہم دونوں کو اندر آنے کی اجازت مل گئی۔ حسین پچھلی رو میں جا کر بیٹھ گیا اور میں دروازے میں کھڑی اسے دیکھتی رہی۔ اس شخص کو دیکھ کر عجب سا پاگل پن مجھ پر سوار ہو جاتا تھا۔ میں ہوش و خرد کی دنیا سے بیگانی ہو جاتی تھی۔ اب تک صرف کلاس فیلوز آگاہ تھے مگر اساتذہ کی باری بھی آگئی تھی۔ آخر وہ کب تک بے خبر رہتے جب کہ میں خود ہی چھپانے کی کوشش نہیں کر رہی تھی۔ میڈم نے میری حالت دیکھی پھر ایک نظر حسین پر ڈالی جو میری طرف کھا جانے والی نظروں سے دیکھ رہا تھا۔

''آپ کیا اپنی نشست تک گاڑی میں جانا چاہتی ہیں؟'' وہ خاصی طنزیہ نظروں سے مجھے دیکھتے ہوئے بولیں۔ میں یک دم ہوش کی دنیا میں آئی پھر بجائے اس کے کہ میڈم سے ایکسکیوز کرتے ہوئے کلاس میں چلی جاتی میں وہاں سے بھاگ کھڑی ہوئی اور لائبریری میں آکر پناہ لی۔

''آئی وانٹ ٹو سی دس لیڈی آفٹر دی کلاس۔''

کلاس کے بعد ان کا یہ پیغام مجھے روحینہ نے دیا تھا۔ میں ان سے ملنا نہیں چاہتی تھی۔ کیونکہ میں جانتی تھی میں ان سے



کچھ بھی چھپا نہیں پاؤں گی۔ سب کچھ میری توقع کے مطابق ہوا تھا۔ میں نے انہیں بتا دیا کہ میں حسین میں انٹرسٹڈ ہوں۔

''مجھے سمجھ میں نہیں آتا کہ آخر ہاسٹل میں رہتے ہوئے لڑکیاں اتنی شترِ بے مہار کیوں ہو جاتی ہیں؟ آپ لوگ اپنی توانائیوں کو مثبت طریقے سے کام میں کیوں نہیں لاتیں؟''

میری الف لیلہ سن کر انہوں نے تمام ہوسٹلائزڈ لڑکیوں کو ایک ہی صف میں لا کھڑا کیا۔

''کیا اس نے خود تم سے کہا کہ وہ تم سے محبت کرتا ہے؟'' میرے خاموش رہنے پر وہ ایک دفعہ پھر پوچھنے لگیں۔ میں اب بھی خاموش رہی تو وہ قدرے غصے سے بولیں۔

''تم نے اس سے کہا کہ تم اس سے محبت کرتی ہو؟'' ظاہر ہے میرا جواب نفی میں ہونا تھا اور نفی میں جواب دینے سے بہتر ہے انسان خاموش رہے۔

''صائمہ! تمہارا اکیڈمک ریکارڈ خاصا بہتر ہے۔ مجھے اسٹڈیز کے سلسلے میں کبھی تم سے کوئی شکایت نہیں رہی لیکن......'' انہوں نے لحہ بھر کو توقف کیا۔

''کیا تم یہ چاہتی ہو کہ میں حسین احمد کو تمہارے سامنے بلا کر بات کروں؟''

ان کے الفاظ سرد تھے مگر لہجے میں جو حدت تھی اس نے میرے اردگرد پھیلی منجمد خاموشی کو پگھلا کر رکھ دیا۔

''نو......نو میم! پلیز ایسا مت کیجئے گا۔'' میں نے گھگھیا کر کہا۔ وہ ذرا کی ذرا پسیجیں مگر ایکسرے مشین جیسی آنکھیں اب بھی مجھ پر مرتکز تھیں۔ پھر میں انہیں بتانے لگی کہ ہمارا لوّ افیئر باقی لو افیئر ز سے مختلف تھا۔ میں نے A سے لے کر Z تک ساری بات بتا دی جسے سن کر انہوں نے بہت شفقت کے ساتھ ون سائیڈڈ لوّ کے نقصانات پر لمبا چوڑا لیکچر دیا ظاہر ہے وہ پہلی خاتون نہیں تھیں جنہوں نے مجھ سے ایسی باتیں کیں میرے تمام فرینڈز مجھے اس قسم کے لیکچرز دیتے ہی رہتے تھے۔ میں نے کوئی کوشش نہیں کی خود بخود ہی ان کا تمام لیکچر بخارات میں ڈھل کر ہوا میں تحلیل ہو گیا۔

○......❖......○

''تمہیں میڈم شمسہ کو یہ سب نہیں بتانا چاہیے تھا۔'' اگلے دن روحینہ کو پتا چلا تو وہ کہنے لگی۔

''میں کیا کرتی روحی؟ انہوں نے خود ہی اگلوا لیا سب۔'' میں خود بھی شرمندہ تھی۔

''جانتی ہو اب کیا ہوگا؟'' وہ مجھے مزید ہولانے کے موڈ میں تھی۔

''کچھ نہیں ہوگا روحی! وہ بہت اچھی ٹیچر ہیں اس بات کو کبھی بھی لیک آؤٹ نہیں کریں گی۔'' اس سے زیادہ میں نے خود کو تسلی دی۔

''لیک آؤٹ نہیں کریں گی ساری کلاس کے سامنے تمہیں پوائنٹ آؤٹ کر کے کہا کریں گی کہ لڑکیوں کو محبت کے معاملات میں محتاط رہنا چاہیے اور یہ کہ Dignity is priceless وغیرہ وغیرہ اور پھر اگر وائس چانسلر تک بات پہنچ گئی تو خوامخواہ پیشی بھگتنی پڑے گی۔'' روحینہ کی عادت تھی چھوٹی چھوٹی باتوں کو بڑا کر دینے والی اسے چو برجی کے برج بھی مینارِ پاکستان جتنے بڑے لگا کرتے تھے۔

''پلیز روحی! اب تم اسے ڈراؤ مت۔'' وحید نے اس سے کہا پھر میرا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر بولا۔

''گڑیا اگر تم کہو تو میں حسین سے بات کروں۔'' وہ میرا سب سے اچھا دوست جب میرا زیادہ احساس کرتا تو یونہی بات کیا کرتا تھا۔

''تم اس سے کہو گے کیا؟'' روحینہ نے سوال کیا۔

''کچھ بھی کہہ دوں گا مگر کم از کم سیمی کو تو اس آر یا پار کی کیفیت سے نجات ملے۔''

''نہیں وحید! پلیز تم اس سے کچھ مت کہنا۔ مجھے ڈر لگتا ہے وہ...... وہ ناراض ہو جائے گا۔'' میں نے کہا تو وہ اور بھی تپ گیا۔

''میں تمہیں سمجھ نہیں پایا گڑیا! ایک طرف تم اس سے محبت کرتی ہو اس کو دیکھ کر ٹن ہو جاتی ہو اور دوسری طرف اس سے خوفزدہ رہتی ہو بات تک نہیں کرنا چاہتیں۔''

''میں بھی سمجھ نہیں پائی وحید! بولو میں کیا کروں؟'' میں رونے لگی۔ وحید نے مجھے چپ نہیں کروایا تھا وہ خاموشی سے میرے پاس سے اٹھ کر چلا گیا تھا۔

''یہ حسین کا فون نمبر اور ای میل ایڈریس ہے۔ تم جب چاہو اس سے رابطہ کر سکتی ہو بہتر یہ ہے کہ تم اس سے آج ہی بات کرو۔ یہ جاننے کی کوشش کرو وہ کیا چاہتا ہے اگر اس کی بھی یہی مرضی ہے جو تمہاری ہے تو بات کو صحیح طریقے سے آگے بڑھاؤ اور اگر وہ ایسا نہیں چاہتا تو پلیز احمقوں کی جنت سے باہر آ جاؤ۔ ایک سے ایک اچھا لڑکا مل سکتا ہے تمہیں۔''

دو روز بعد وحید نے اس کا کانٹیکٹ نمبر مجھے دیتے ہوئے بہت پیار سے نصیحت کی۔ میں عجب شش و پنج کی کیفیت میں تھی۔ دل کہہ رہا تھا فوراً اس کے ہاتھ سے وہ چٹ پکڑ لوں جس پر حسین کا نمبر لکھا تھا اور دماغ شرم کرو شرم کرو کی تلقین کر رہا تھا۔

''وحید ایک بات پوچھوں؟'' میں نے آنکھیں زمین کی طرف جھکائے ہوئے پوچھا۔

''میں حسین نہیں ہوں گڑیا! مجھ سے بات کرتے ہوئے کبھی جھجکا مت کرو۔'' اپنائیت اس کے لہجے سے ٹپک رہی تھی۔

''وحید اگر میری جگہ روشین ہوتی تو کیا تم...... تو کیا تم اس کو بھی ایسے ہی یہ لا دیتے۔'' میں نے فون نمبر والی چٹ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اس کی بہن کا نام لیا۔ اپنائیت جو اس کے لہجے سے ٹپک رہی تھی یکا یک ٹپکنا بند ہو گئی بہت ٹھنڈے لہجے میں اس نے کہنا شروع کیا۔

''تم نے کبھی غور سے حسین کو دیکھا ہے؟ اس کی ڈریسنگ پہ کبھی غور کیا ہے؟ اس کی لینڈ کروزر پہ نظر کی ہے کبھی؟ وہ کوئی عام بندہ نہیں ہے اور وہ اپنے آپ کو عام بندہ سمجھتا بھی نہیں ہے۔ وہ آسمانوں پہ رہتا ہے۔ اس کے خاندان کا اونچا نام، اس کا ایم این اے باپ، اس کی یہ بڑی سی گاڑی، اس کی شاندار سی پرسنالٹی سب چیزیں مل جل کر اسے زمین کی طرف دیکھنے بھی نہیں دیتیں۔ گرمیاں اس نے کبھی پاکستان میں نہیں گزاریں ہمیشہ کسی یورپ کے ملک میں گزارتا ہے۔ اس کے کپڑے پیرس سے ڈیزائن ہو کر آتے ہیں۔ ابھی حال ہی میں اس نے ملک کے مشہور ڈریس ڈیزائنر کا کمرشل ایڈ کیا تو اسے کھدر کے چھ سوٹ ملے اور ان چھ سوٹوں میں سے اس نے ایک بھی اپنے پاس نہیں رکھا بلکہ اپنے دوستوں کو گفٹ کر دیئے۔ فیضان اور عمر کے جن شلوار سوٹ کی پرسوں تم تعریف کر رہی تھیں وہ انہیں حسین نے ہی گفٹ کیے ہیں۔ بلوچستان کے قحط زدگان کے لیے جو چند دن پہلے فنڈ ریزنگ ہوئی ہے اس میں سب سے زیادہ فنڈ اسی نے دیا۔'' وہ چپ ہو گیا تھا میں سمجھی اس کی بات ختم ہو گئی ہے مگر آگے جو اس نے کہا وہ اور بھی انسلٹنگ تھا۔

''میری بہن بے وقوف نہیں ہے گڑیا! لیکن اس کے باوجود اگر وہ ایسی حرکت کرتی تو میں اس کی ٹانگیں توڑ دیتا۔'' اتنا کہہ



کر وہ رکا نہیں تھا بلکہ چلا گیا تھا اور جاتے جاتے فون نمبر والی چٹ زمین پر پھینک گیا تھا جو میں نے چپ چاپ اٹھا کر بیگ میں رکھ لی۔ یہ سوچتے ہوئے کہ محبت کے یہاں اَنا جیسی اولادِ نرینہ پیدا ہونے سے بہتر ہے محبت بے اولاد رہے۔

میں نے ہاسٹل پہنچتے ہی اس کے گھر فون کیا کیونکہ اس روز وہ غیر حاضر تھا اور میں اس کی غیر حاضری کو اس کے یہاں کال کرنے کی وجہ بنانا چاہتی تھی۔

مجھے وحید کی باتوں پر اتنا یقین نہیں آیا تھا بھلا اگر حسین اتنا ہی امیر تھا تو پوائنٹ سے کیوں آتا جاتا تھا۔ اس کے کپڑے بھی پیرس کے ڈیزائنرز کے ڈیزائن کیے ہوئے تو نہیں لگتے تھے۔ ہاں موبائل اس کے پاس ہوتا تھا گاڑی بھی لینڈ کروزر ہی تھی۔ میں بھول گئی تھی کہ جینٹری کے شوق ایسے ہی ہوتے ہیں دل چاہا تو آسمان پہ اُڑ لیا دل چاہا تو زمین پہ آلتی پالتی مار کر بیٹھ گئے۔

''حسین بھائی گھر پر نہیں ہیں، وہ سوئمنگ کے لیے گئے ہیں۔ آپ پانچ بجے کال کیجئے گا۔'' میرے استفسار پر اس کے چھوٹے بھائی نے کہا اور جب میں نے پانچ بجے کال کی وہ تب بھی گھر میں موجود نہیں تھا۔ پانچ بجے ہاسٹل کا گیٹ بند ہو جاتا تھا میں نے سمیعہ سے کالنگ کارڈ لے کر ساڑھے چھ بجے فون کیا تو وہ شاور لے رہا تھا۔ مجھے ایک دفعہ پھر آٹھ بجے فون کرنے کے لیے کہا گیا اور جب میں نے آٹھ بجے فون کیا تو ریسیور کرنے والا وہ خود ہی تھا۔

''یس حسین اسپیکنگ۔'' اس کی آواز سن کر جب میں نے اسے بتایا کہ میں کون ہوں تو اس کا اچھا بھلا نرم لہجہ درشت ہو گیا۔

''صبح ڈیپارٹمنٹ میں بات کیجئے گا ابھی میں مصروف ہوں۔''

اس نے میری بات سنے بغیر ہی لائن ڈسکنیکٹ کر دی۔

''صائمہ! اگر تمہارا پھر کبھی رونے کا پروگرام ہو تو مجھے انفارم کر دینا میں اس رات کسی اور کے روم میں سو جاؤں گی۔''

میری روم میٹ نے اگلی صبح مجھے کہا تھا۔



''صائمہ نزہت علی! آپ میرے ساتھ کیا کرنا چاہتی ہیں؟''

میں اگر ذرا بھی منہ پھٹ ہوتی تو فوراً کہہ دیتی شادی مگر میں نہیں تھی سو خاموش بیٹھی رہی پھر حسین کا لہجہ اتنا غصیلا تھا کہ مجھے خاموش رہنے میں ہی عافیت نظر آئی۔ اس نے پہلی کلاس نہیں لی تھی اور مجھے بھی لینے نہیں دی تھی۔ صبح جب میں ڈیپارٹمنٹ پہنچی تو وہ پہلے سے موجود تھا۔

''مجھے، آپ سے بات کرنی ہے ذرا لائبریری میں آئیں۔''

''آپ میرے ساتھ کیا کرنا چاہتی ہیں؟'' میرے خاموش رہنے پر اس نے ایک دفعہ پھر کہا۔ میں جھکے سر کے ساتھ اسے سن رہی تھی۔

''آپ کو احساس ہے آپ کس قسم کی حرکتیں کر رہی ہیں۔ لڑکیاں تو ایسا نہیں کرتیں لڑکیوں کو تو ایسا نہیں کرنا چاہیے۔ سارا ڈیپارٹمنٹ آپ کو اور مجھے لے کر عجیب عجیب باتیں کر رہا ہے۔ میں لوگوں کو بتا بتا کر تھک گیا ہوں کہ میرا آپ سے ایسا کوئی تعلق نہیں ہے اور میں...... اور میں ایسا کوئی تعلق بنانے کا ارادہ بھی نہیں رکھتا۔''

میں نے ایک دم سر اٹھا کر اس کی طرف دیکھا۔ کچھ تو تھا میری آنکھوں میں ایسا کہ وہ نظریں چرانے پر مجبور ہو گیا۔

''میں نہیں جانتا آپ ایسا کیوں کر رہی ہیں؟ مجھے فیضان نے بتایا ہے کہ آپ اپنی اسٹڈیز کو لے کر ہمیشہ سیریس رہی ہیں۔ آپ کی پرسنٹیج بھی سب سے زیادہ ہے پھر...... صائمہ! آپ اچھی لڑکی ہیں۔ آپ کے اچھے اکیڈمک ریکارڈ کی وجہ سے میں آپ کو خاصا پسند کرتا ہوں۔ میں نے لڑکیوں میں کبھی اتنی ذہانت نہیں دیکھی جتنی کہ آپ میں مگر......''

اس کی بات سن کر میرا دل چاہا وہ تمام رزلٹ کارڈز جو مجھے جان سے زیادہ عزیز رہے ہیں اکٹھے کروں اور چولہے پر رکھ کر جلا ڈالوں۔ جب کہ وہ کہہ رہا تھا۔

''کل جب آپ نے مجھے کال کیا تو میں ڈنر کر رہا تھا۔ میری تمام فیملی وہاں موجود تھی۔ آپ کی کال کے بعد مجھے ان لوگوں سے جھوٹ بولنا پڑا کہ میرے دوست کا فون تھا۔ ہم پٹھان ہیں ہمارے یہاں لڑکیوں سے فرینڈ شپ کو اتنا اچھا نہیں سمجھا جاتا۔''

وہ اپنے آپ کو ایک سپر یسڈ چائلڈ کے طور پر پیش کر رہا تھا۔

''آپ کچھ نہیں کہیں گی صائمہ؟'' اب کی بار اس کا لہجہ خاصا اُکتایا ہوا تھا میں نے بہت چاہا کہ منہ سے لفظ نکلیں آنکھ سے آنسو نہ نکلیں مگر کامیابی نہ ہوئی لفظ نکل نہ سکے اور آنسوؤں نے ایک کے بعد ایک نکلنا شروع کر دیا۔ کہتے ہیں آنسو عورت کا ہتھیار ہوتے ہیں لیکن ایسے بے بس ہتھیار سے مرد کو قابو نہیں کیا جا سکتا۔ میں بھی حسین کو اس ہتھیار سے کہاں جیت سکتی تھی۔ میرے آنسو دیکھ کر اسے اور بھی غصہ آ گیا۔

''آپ رو کر کیا ثابت کرنا چاہتی ہیں۔ کیا میں نے آپ سے کچھ وعدے کیے تھے جنہیں نبھانے سے میں نے انکار کر دیا ہے۔ میں نے آپ کے ساتھ اکٹھے جینے مرنے کی قسمیں کھائی تھیں۔ تحفے تحائف کا تبادلہ کیا ہے۔ میں نے آپ کے ساتھ؟ پلیز صائمہ! میرا پیچھا چھوڑ دیں۔ میں زیادہ دیر یہاں نہیں ہوں آپ کے ساتھ یہی ایک سمسٹر ہے میرا آپ کے ساتھ پھر میں چلا جاؤں گا۔ جتنا عرصہ میں یہاں ہوں مجھے عزت سے گزار لینے دیں۔ لوگوں کی جلتی نگاہوں کا سامنا میں نہیں کر سکتا آپ کر سکتی ہوں گی۔ پلیز میری جان بخش دیں۔''

اس کے غصیلے لہجے نے میرے آنسوؤں میں ایک تسلسل پیدا کر دیا۔ روحینہ جو کلاس آف ہونے پر لائبریری میں آئی تھی مجھے روتا دیکھ کر میرے پاس آ گئی۔ آنسوؤں کے لیے ہمدردی Catalyst کا کام کرتی ہے۔ میرے آنسوؤں میں مزید تیزی آئی لیکن اب میں اس شخص کے سامنے رونا نہیں چاہتی تھی سو میں لائبریری سے باہر آ گئی جب کہ روحینہ اس کے پاس کھڑی رہی تھی۔

''وہ انگیجڈ ہے صائمہ! اس کی منگیتر کنگ ایڈورڈ سے ایم بی بی ایس کر رہی ہے۔ تھرڈ پراف چل رہا ہے اس کا۔ فورتھ پراف کے بعد ہاؤس جاب سے پہلے ان دونوں کی شادی ہو جائے گی اور بدلے میں حسین کی بہن کی شادی اس کے سالے سے ہو جائے گی۔ وٹہ سٹہ ہے یہ تم سمجھ رہی ہوناں؟'' روحینہ نے بعد میں مجھے بتایا تھا۔

''مجھے حسین نے کہا ہے کہ میں تمہیں بتا دوں اگر تم نے یہ سب حرکتیں نہ چھوڑیں تو وہ ڈیپارٹمنٹ آنا چھوڑ دے گا۔ وہ یہ بھی کہہ رہا تھا کہ اسے اس چیز سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ اس کی ڈگری نامکمل رہ جائے گی۔''

''نہیں اس سے کہو ڈیپارٹمنٹ آنا نہ چھوڑے میں اسے نہیں دیکھوں گی۔ اس کے راستے میں بھی نہیں آؤں گی۔'' میں نے روحینہ کا ہاتھ پکڑ کر التجا کی۔

''ٹھیک ہے میں اس سے کہہ دوں گی مگر تم اپنا خیال رکھو صائمہ! برسوں کی بیمار لگ رہی ہو۔''



میں نے اس کی بات پر کوئی دھیان نہیں دیا بلکہ میں نے اس کے بعد ہر ایک کی بات پر دھیان دینا ہی چھوڑ دیا۔ میں تیے ساری دنیا سے کٹ کر رہ گئی تھی۔ صبح ڈیپارٹمنٹ جاتی فارغ وقت میں لائبریری۔ البراور سلیم وغیرہ میرا مذاق اڑاتے۔ شائنہ اور ذاکرہ فقرے کستیں مگر میں پرواہ نہ کرتی۔ میں نے ان ہواؤں سے آئین بھی کشید کرنا چھوڑ دی جن کے متعلق مجھے گمان ہوتا کہ یہ حسین کے پاس سے ہو کر آئی ہیں میرا کمپلیکشن ڈارک ہو گیا تھا۔ ہال رف ہو گئے تھے۔ میں جو اپنی ڈریسنگ کی وجہ سے مشہور تھی شکن آلود کپڑوں میں نظر آنے لگی۔

سمسٹر تیزی سے اختتام کی طرف گامزن تھا ٹیچر کے لیکچرز میں تیزی آ گئی تھی۔ میں نے خود اپنے اوپر پہرے لگا رکھے تھے۔ میں حسین کو دیکھتی بھی نہیں تھی۔ اپنی تو مجھے پروا نہیں تھی مگر اس کی تھی۔ میں نہیں چاہتی تھی کہ اس کی ڈگری نامکمل رہے۔ میں نہیں چاہتی تھی کہ میرے پیرنٹس کے پاس اس کا پرپوزل ریجیکٹ کرنے کے لیے کوئی اس قسم کا جواز ہو۔ میں نے اپنے ان خیالات کو وحید سے بھی ڈسکس نہیں کیا تھا ورنہ وہ ایک دفعہ پھر میری دنیا کو احمقوں کی جنت قرار دیتا۔ وہ سمجھتا تھا میں سدھر گئی ہوں حسین کو بھول گئی ہوں۔ حقیقت صرف میں جانتی تھی یا میرا خدا۔

وقت بہت تیزی سے گزرتا ہے کیونکہ اس کے بہاؤ میں پانی کے بہاؤ سے زیادہ روانی ہے۔ ہم تھرڈ سمسٹر میں آئے تو حسین اور اس کے باقی دو کلاس فیلوز نے ڈیپارٹمنٹ آنا چھوڑ دیا۔ ان لوگوں کی انٹرن شپ چل رہی تھی۔ وحید نے ایک روز باتوں باتوں میں مجھے بتایا تھا کہ حسین آواری میں انٹرن شپ کر رہا ہے۔

دو ماہ ہو گئے تھے میں نے اسے نہیں دیکھا تھا۔ میرا دل چاہتا تھا ایک دفعہ اسے دیکھوں۔ صرف ایک دفعہ، میری خواہش اتنی بڑی نہیں تھی لیکن اس خواہش کا ذکر میں وحید یا روحینہ سے نہیں کر سکتی تھی کیونکہ ان کے خیال میں میں نے اس پاگل پن سے پیچھا چھڑا لیا تھا۔ اس کی ایک وجہ یہ تھی کہ میری حالت اب بہت سنبھل گئی تھی۔ میں دھیرے دھیرے پہلے جیسی ہونے لگی تھی۔

ہم نے اپنے جونیئرز کو ویلکم پارٹی دی تھی اس پارٹی میں، مَیں وائٹ رنگ کا ڈریس پہن کر گئی تھی اور تمام لوگوں نے مجھے سراہا تھا۔ میں نے اس روز اتنی دعا مانگی تھی کہ ایک دفعہ حسین آ جائے۔ چاہے وہ مجھے نہ دیکھتا میں تو اسے دیکھ لیتی مگر میری دعائیں میری محنت کی طرح بے ثمر رہتی تھیں۔

انٹرن شپ کے بعد حسین کو رپورٹ لکھنی تھی اسے سب مٹ کرانا تھا پھر اس کا وائیوا ہونا تھا۔ یہ سارے کام ڈیپارٹمنٹ میں ہونے تھے۔ میں انتظار کر رہی تھی کہ وہ دن جلد آئے جب حسین کی رپورٹ مکمل ہو اور وہ وائیوا کے لیے ڈیپارٹمنٹ آئے۔ اسی دوران واہ کینٹ سے امی کا فون آ گیا وہ میرے لیے اداس ہو رہی تھیں۔ میں پچھلے چار ماہ سے گھر نہیں گئی تھی۔ کبھی کبھی مجھے خود پر بھی حیرت ہونے لگتی تھی۔ کیا تھی میری محبت؟ کیا فائدہ تھا ایسی محبت کا جو مجھے اپنے پرائے کی پہچان بھی بھلائے دے رہی تھی۔ میں نے امی کو ٹال دیا کہ میں مصروف ہوں نہیں آ سکتی مگر بھائی کو نہ ٹال سکی جو بہاولپور کے قائداعظم میڈیکل کالج میں زیر تعلیم تھا۔ وہ خود لاہور مجھے لینے کے لیے آیا تھا ارادہ تھا دو دن رہ کر آ جاؤں گی مگر امی ابو نے ایک ہفتے بعد مجھے آنے دیا۔ اس دوران حسین نا صرف رپورٹ سمٹ کروا چکا تھا بلکہ اس کا وائیوا بھی ہو گیا تھا۔ ایک دفعہ پھر میرے پاس بہانے کے لیے آنسو اور کرنے کے لیے دعا رہ گئی تھی۔



''السلام علیکم! کیا میں حسین صاحب سے بات کر سکتی ہوں؟'' میں نے ان سے کہا۔ وہ آواز سے حسین کی امی لگ رہی تھیں۔ پورے پانچ ماہ بعد میں ایک دفعہ پھر اس کے یہاں فون کر رہی تھی۔ مجھے اس سے ملنے کی ایک یہی راہ سمجھ میں آئی۔

اس کی امی نے بہت شفقت سے بات کی اور مجھے بتایا کہ حسین گھر پر نہیں ہے کنگ ایڈورڈ میں کوئی میوزیکل کنسرٹ ہو رہا تھا وہ وہاں گیا ہوا تھا۔ میں نے جب ان سے پوچھا کہ وہ اکیلا گیا ہے یا اس کی منگیتر بھی ساتھ ہے تو وہ بہت ہنسیں اور کہنے لگیں۔

''کون سی منگیتر؟ بیٹا! ہم نے ابھی حسین کی کہیں منگنی نہیں کی اس نے آپ سے مذاق کیا ہوگا؟''

''آنٹی آپ اس کا موبائل نمبر دے سکتی ہیں مجھے؟'' میں نے ان سے کہا۔ انہوں نے چند لمحوں بعد موبائل نمبر مجھے نوٹ کروا دیا۔ حسین نے مجھ سے جھوٹ بولا تھا۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ میں اس جھوٹ پر کس قسم کے ردِعمل کا مظاہرہ کروں۔ یہ بات سن کر میرے اندر اطمینان اتر آیا تھا کہ وہ انگیجڈ نہیں ہے مگر یہ بات دکھ دے رہی تھی کہ اس نے مجھ سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لیے جھوٹ موٹ کی منگیتر پیدا کرنا بھی گوارا کر لیا تھا۔

میں نے اسی وقت اس کے موبائل پر رِنگ کیا۔ کال ریسیو کرنے والی کوئی لڑکی تھی۔

''آپ کون ہیں؟ کیا آپ اس کی نئی گرل فرینڈ ہیں؟'' حسین کے متعلق استفسار کرنے پر اس نے مجھے بتایا۔ حسین کی امی نے مجھے بتایا تھا کہ وہ کنسرٹ اٹینڈ کرنے گیا ہے مگر بیک گراؤنڈ سے بے ہنگم شور نہیں آ رہا تھا بلکہ دبی دبی سی ہنسی کی آوازیں آ رہی تھیں اس کا مطلب یہ تھا کہ حسین نے اپنی امی سے بھی مبالغہ آرائی سے کام لیا تھا۔ ابھی میں کچھ کہہ نہیں پائی تھی کہ حسین کی آواز سنائی دی۔

''کون ہے شینا؟''

''تمہاری نئی گرل فرینڈ ہے؟'' شینا نامی لڑکی نے کہا۔

''بکواس نہیں کرو تمہارے علاوہ میری کوئی گرل فرینڈ نہیں ہے۔'' حسین کی آواز آئی۔

''دیکھیں مس! اگر آپ حسین سے فرینڈ شپ میں انٹرسٹڈ ہیں تو میں آپ کو بتا دوں یہ کوئی اچھا آدمی نہیں ہے۔ بے حد کنجوس اور بور شخص ہے یہ بہتر ہے آپ کوئی اور......'' وہ لڑکی کہہ رہی تھی مگر ابھی اس کی بات مکمل نہیں ہوئی تھی کہ اس سے موبائل چھین لیا گیا۔

''ہیلو کون بات کر رہا ہے؟'' یہ آواز حسین کی تھی۔ میرے حسین کی۔ وہ مسلسل ہیلو ہیلو کہہ رہا تھا مگر میں خاموش رہی۔ اس کی آواز مجھے اتنی اچھی لگ رہی تھی دل چاہ رہا تھا وہ بولتا رہے میں سنتی رہوں مگر اس نے خاموشی سے اُکتا کر موبائل آف کر دیا۔

پھر یہ میری ریگولر روٹین بن گئی۔ مجھے جب وقت ملتا میں اس کے موبائل پر رِنگ کر دیتی وہ بولتا میں سن لیتی۔ دو ایک مرتبہ اس نے مجھے انگلش میں گالیاں بھی دیں مگر میں ایسی ڈھیٹ تھی کہ گالیاں سن کر بھی بے مزہ نہیں ہوئی۔ لیکن یہ سلسلہ کب تک چل سکتا تھا آخر اسے ایک روز پتا چل گیا کہ یہ میں ہوں۔

○......❖......○

''صائمہ! حسین آیا ہوا ہے۔'' روحینہ نے میرے کان میں سرگوشی کی۔ سر مغیث مارکیٹنگ کے اصولوں اور قوانین پر بحث کر رہے تھے۔ فیضان تابڑ توڑ سوالات کر رہا تھا۔ کیوں؟ کیسے؟ کس لیے؟ اس کے پسندیدہ الفاظ تھے۔ میری ساری توجہ لیکچر ہی کی طرف تھی مگر جب تک روحینہ نے اس کی آمد کے متعلق نہیں بتایا تھا۔

''میں نے ابھی ابھی اسے کلاس روم کے دروازے کے آگے سے گزرتے دیکھا ہے؟'' روحینہ جو بیٹھی تو میرے ساتھ تھی مگر مسلسل باہر دیکھ رہی تھی ایک دفعہ پھر میرے کان میں گھس کر بولی۔ اب کی بار وہ سر مغیث کی زیرک نگاہوں سے چھپ نہ



سکی۔ سر نے اسے کلاس روم سے باہر جانے کے لیے کہا کیونکہ وہ بول رہی تھی۔ میرے ساتھ بول رہی تھی اس لیے مجھے بھی باہر بھیج دیا گیا۔ وحید ہمارے بغیر کلاس اٹینڈ نہیں کرتا تھا۔ اس لیے وہ بھی مصنوعی کھانسی کھانستا ہوا اٹھا اور تیز تیز قدموں سے چلتا ہم سے پہلے باہر آ گیا۔

''اب کیا پروگرام ہے لیڈیز؟'' وحید بولا۔

''ماس کمیونیکیشن والوں کی کینٹین پر آئس کریم ملتی ہے۔ وہاں چلیں۔''

روحینہ کو کھانے پینے کا بہت شوق تھا۔

''کیوں پرنسس چلیں پھر۔'' وحید نے میری طرف دیکھا۔

''ہاں چلتے ہیں مگر تھوڑی دیر بعد۔'' میں جانا نہیں چاہتی تھی۔ اگر حسین سچ مچ ڈیپارٹمنٹ آیا ہوا تھا تو میرا اس سے ملنا زیادہ ضروری تھا۔ لیکن میں یہ نہیں جانتی تھی کہ وہ آیا ہی خاص طور پر مجھ سے ملنے ہے۔ میں اور روحینہ گراؤنڈ میں بیٹھ گئے۔ جب کہ وحید دس منٹ بعد ملنے کا کہہ کر باہر چلا گیا۔ میں جانتی تھی وہ سگریٹ پینے باہر گیا ہے۔ ابھی دو منٹ ہی گزرے ہوں گے کہ حسین غصے سے لال پیلا ہوتا ہوا میرے سامنے آ کھڑا ہوا۔

''تم نے میرے گھر فون کیا تھا؟'' آتے ہی جو پہلا جملہ اس نے کہا وہ یہ تھا میں جھوٹ بول دینا چاہتی تھی مگر میرے منہ سے سچ نکل گیا جسے سن کر اس کے غصے میں مزید اضافہ ہو گیا۔

''تمہیں شرم نہیں آتی؟ ہو کیا چیز تم؟ عورت ذات کے نام پر دھبا، کیسی تربیت کی ہے تمہارے والدین نے؟ تمہیں ذرا احساس نہیں کیا کرتی پھر رہی ہو تم؟ کیسی آگ دہک رہی ہے تمہارے اندر جو تمہیں سکون نہیں لینے دے رہی۔''

وہ خاموش نہیں ہوا تھا مسلسل بول رہا تھا۔ اردگرد سے لوگ اکٹھے ہونے لگے تھے۔ دور سے وحید بھاگتا ہوا نظر آیا۔ میرے قریب آ کر اس نے صورتِ حال کو سمجھنے میں لمحہ لگایا تھا۔

''تم نے میری زندگی کو عذاب بنا دیا ہے۔ میرا دل چاہتا ہے میں تمہیں شوٹ کر دوں۔ میں......''

''صائمہ تم گھر جاؤ۔'' وحید نے مجھ سے کہا جب کہ میں خاموش کھڑی حسین کی طرف دیکھ رہی تھی۔

''صائمہ تم نے سنا نہیں؟ میں کہہ رہا ہوں جاؤ یہاں سے۔'' وہ چلایا میں ابھی بھی ساکت کھڑی تھی۔ روحینہ نے میرا ہاتھ پکڑا اور مجھے وہاں سے کھینچ کر باہر لے آئی۔

○......❖......○

''وہ کہہ رہا تھا تم اس کو پچھلے پندرہ دن سے مسلسل فون کر رہی ہو۔'' وحید بولا وہ خاصے غصے میں تھا۔ ہم S.T.C کی سیڑھیوں پر بیٹھے تھے۔ وہ ہاسٹل میں مجھ سے ملنے آیا تھا لیکن چونکہ وزیٹنگ ڈے نہیں تھا اس لیے ہم ہاسٹل میں نہیں بیٹھ سکتے تھے۔

''کیا تم سچ مچ اس کو پچھلے پندرہ دن سے فون کر رہی ہو؟'' اس نے میری آنکھوں میں جھانکا۔

''تم کو ایسا نہیں کرنا چاہیے تھا صائمہ۔'' میرے چہرے سے اس نے اندازہ لگا لیا تھا کہ حسین نے غلط نہیں کہا۔

''وہ اتنے غصے میں تھا کہ اگر ڈیپارٹمنٹ میں لوگ جمع نہ ہوتے تو شاید ایک آدھ ہاتھ تو وہ جڑ ہی دیتا تمہیں۔ میں نے اتنی مشکل سے اس کے غصے کو ٹھنڈا کیا۔''

''جوس پیو گے وحید؟'' میں نے اس کی توجہ ہٹانی چاہی۔

''صائمہ! یار اس کا فائدہ ہے کچھ؟ تم اس بندے کو حاصل کر ہی نہیں سکتیں۔ تم نے جان بوجھ کر اپنی اہمیت کم کر لی۔ مرد کو وہ عورت کبھی بھی اچھی نہیں لگتی جو بار بار اس کی راہ میں آ کر اسے خود اس کی اہمیت کا احساس دلائے۔ تم نے اس کو انسان رہنے ہی نہیں دیا۔ اس کی پرستش کر کر کے اسے دیوتا بنا دیا ہے۔ وہ کبھی تمہیں اپنے برابر نہیں سمجھے گا کبھی بھی نہیں۔'' وہ بولتے بولتے یک دم خاموش ہوا پھر بولا۔

''وہ تمہیں بہت اچھا لگتا ہے؟'' وہ میرا دوست نہیں تھا میری سہیلی تھی۔ میں اس سے چاہتے ہوئے بھی کچھ چھپا نہیں پاتی تھی۔

''ہاں وحید! وہ مجھے بہت اچھا لگتا ہے۔ دنیا کے سارے مردوں سے زیادہ اچھا اپنے ابو سے، اپنے اکلوتے بھائی سے، تم سے بھی زیادہ اچھا میں کیا کروں؟ میں جان بوجھ کر ایسا نہیں کرتی خود بخود ایسا ہو جاتا ہے۔ میں رات کو عہد کر کے سوتی ہوں کہ اس کے متعلق نہیں سوچوں گی مگر جب صبح اٹھتی ہوں تو آنکھ کھلنے کے ساتھ پہلا خیال جس شخص کا آتا ہے وہ حسین احمد ہے۔ لوگ صبح اٹھ کر نماز پڑھتے ہیں کلمے اور درود کی تسبیح کرتے ہیں اور میں حسین احمد، حسین احمد کا ورد کرتی ہوں۔ تمہارا کیا خیال ہے مجھے یہ سب اچھا لگتا ہے۔ بار بار اس سے بے عزتی کروانا، کلاس کے سامنے ذلیل ورسوا ہونا، سب کے سامنے اس کے لیے رونا۔ نہیں وحید مجھے بھی بہت برا لگتا ہے۔ بہت برا لگتا ہے مگر......'' میں رونے لگی تھی۔

''میں نہیں جانتی میرے ساتھ ایسا کیوں ہو رہا ہے۔ میں کبھی اپنے آپ کو اکیلا محسوس نہیں کرتی۔ ہمہ وقت وہ میرے ساتھ ہوتا ہے۔ اٹھتے بیٹھتے کھاتے پیتے سوتے ہوئے میں اس کو، اس کی موجودگی کو محسوس کرتی ہوں۔ میرے خوابوں میں وہ میرے ساتھ ہوتا ہے ہنستا مسکراتا ہوا مگر جب...... مگر جب حقیقت میں سامنے آتا ہے تو اس کی آنکھوں میں میرے لیے موجود نفرت مجھے اندر تک جھلسا دیتی ہے اور یہ جھلساہٹ اس محبت کو اور بڑھا دیتی ہے جو میرے دل میں اس کے لیے موجود ہے۔ تم بتاؤ وحید اس میں میرا کیا قصور ہے؟''

آنسوؤں نے پھر ایک دفعہ بے وفائی کی اور اپنا مسکن چھوڑ کر ہوا کے ساتھ ملنے لگے۔

''جو کرتا ہے اللہ کرتا ہے اور اللہ ہمیشہ بہتر کرتا ہے۔ یہ بات تم نے بتائی تھی نا مجھے ایک کتاب سے پڑھ کر۔'' میں نے بھیگی آنکھوں کے ساتھ وحید کی طرف دیکھا جو میرا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر سہلا رہا تھا۔

''اللہ کا قصور ہے سب۔ اس نے میرے دل میں لگن پیدا کی ہے اس کے لیے، خود سے کچھ بھی نہیں ہوا اللہ نے کیا ہے۔ اللہ ہمیشہ میرے ساتھ برا کرتا ہے۔ میں ہمیشہ سے بدنصیب رہی ہوں ہمیشہ سے۔ وہ چاہتا تو میرے دل میں اپنے لیے محبت پیدا کر دیتا مگر اس نے ایسا نہیں کیا۔ جب ہم اللہ سے محبت کرتے ہیں تو ہمیں دکھ نہیں ہوتا کیونکہ ہمیں احساس ہوتا ہے ہم اس ذات سے محبت کر رہے ہیں جو ہم سے برتر ہے اعلیٰ ہے۔ لیکن جب ہم اپنے جیسے انسانوں سے محبت کرتے ہیں اور وہ بھی یکطرفہ محبت تو یہ ہمیں اندر سے ختم کر دیتی ہے۔ اس سے زیادہ ذلت اور کوئی نہیں۔ انسان دنیا میں سب سے زیادہ کس چیز سے ڈرتا ہے؟ ذلت سے اور میرے مقدر میں ذلت لکھ دی گئی ہے۔ مگر یہ میں نے نہیں کیا اللہ نے کیا ہے؟ اللہ ایسے لوگوں کو دنیا میں پیدا کیوں کرتا ہے جن سے اسے نفرت ہوتی ہے؟''

میں اب خاموش تھی آنسو بول رہے تھے۔

''صائمہ! گڑیا ایسا مت سوچو اللہ کسی سے نفرت نہیں کرتا۔ وہ کسی کے مقدر میں ذلت نہیں لکھتا۔ ایسے مت کہو گڑیا۔'' میں نے وحید کے گالوں پر کسی چیز کو پھسلتے دیکھا۔ روتی آنکھوں اور گم ہوتے حواسوں کے باوجود میں دیکھ سکتی تھی وہ بھی رو رہا



تھا۔

''حسین مجھ سے نفرت کیوں کرتا ہے؟ اسے میں اتنی بری کیوں لگتی ہوں؟'' میں ایک دفعہ پھر بڑبڑائی۔

''تم یہاں سے اٹھو۔ میرے ساتھ آؤ۔ میں جانتا ہوں تمہارا علاج کس کے پاس ہے؟'' اس نے میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے کھڑا کیا پھر ہم S.T.C سے باہر گئے جہاں وحید کی بائیک کھڑی تھی۔ خدا جانے وہ کن کن راستوں سے گزرا اور کتنی دیر میں گزرا۔ جب وہ رکا تو میں نے دیکھا کہ ہم جس جگہ رکے وہاں بے پناہ رش تھا لاتعداد لوگ، امیر غریب کی تخصیص کے بغیر اِدھر اُدھر گھوم رہے تھے۔ میں اس جگہ کبھی نہیں آئی تھی مگر میں نے اس جگہ کو کئی کئی مرتبہ ٹی وی پر دیکھا تھا۔ ہم 'داتا دربار' کے باہر کھڑے تھے۔

''کیا چاہتی ہو بی بی؟ محبت چاہیے یا عزت؟ زمین پر رینگنا چاہتی ہو یا آسمان پر اُڑنے کی خواہش ہے؟ آدم مانگتی ہو یا اللہ؟'' میں اور وحید اس شخص کے سامنے بیٹھے تھے۔ عجب خوابناک سا ماحول تھا۔ وہ سیاہ ملگجے کرتے میں ملبوس شخص اپنے پُرنور چہرے کے ساتھ بغیر پلکیں جھپکے میری آنکھوں میں دیکھ رہا تھا۔

''بولو بی بی! آدم مانگتی ہو یا اللہ؟'' اس نے ایک دفعہ پھر پوچھا ایسے جیسے میں جو مانگوں گی مجھے مٹھی میں پکڑا دے گا۔

''بولتی کیوں نہیں ہو؟ آدم یا اللہ؟'' ایک مرتبہ پھر پوچھا گیا۔

''حسین احمد۔'' مجھے جو چاہیے تھا میں نے کہہ دیا۔ میری خواہش موسموں کا سا وصف نہیں رکھتی تھی کہ دو دو مہینے بعد بدل جاتی۔

''اللہ نہیں چاہیے تمہیں؟'' وہ بولا۔

''اللہ چاہنے سے ملتا ہے؟'' اب کی بار میں نے سوال کیا۔ شاید یہ ماحول کا اثر تھا میری گفتگو میں روانی آ گئی تھی۔

''پھر کیسے ملتا ہے؟''

''اپنی مرضی سے۔ وہ جسے چاہتا ہے اسے ملتا ہے۔ ہماری تمہاری مرضی تو نہیں چلتی اس پر۔ وہ چاہے گا تو یہاں قیام کرے گا۔'' میں نے اپنے دل کی طرف اشارہ کیا پھر اس کے دل کی طرف اشارہ کر کے بولی۔

''چاہے گا تو یہاں''

میری بات پر وہ جھوم کر بولا۔

''واہ! کیا سچی بات کی ہے۔''

اس کے بعد اس نے منہ ہی منہ میں آنکھیں بند کر کے کچھ پڑھنا شروع کیا۔ چند لمحے پڑھتا رہا پھر آنکھیں کھول کر میرے منہ پر پھونک مار کر بولا۔

''تمہاری پرواز نیچی ہے مگر......'' ایک لمحہ کو توقف کیا گیا۔

''بہت اونچی جاؤ گی تم...... راہِ ہدایت تمہیں خود بخود اپنی طرف کھینچ لے گی۔'' جیسے میں راہ ہدایت سے بھٹکی ہوئی کوئی گمراہ لڑکی تھی۔ وہ کہہ رہا تھا۔

''جب اللہ کسی کے دل میں قیام کرنا چاہتا ہے تو پہلے وہاں کسی اور کو ٹھہرا کر دیکھتا ہے کہ وہ زمین اس کی محبت کی فصل کے لیے کس قدر زرخیز ہے۔ پھر وہ وہاں خود قیام کرتا ہے۔ میں نے بہت سے لوگوں کو دیکھا ہے جو اپنے جیسے انسانوں کی محبت

میں پاگل ہوکر اللہ کو پالیتے ہیں۔ عشقِ حقیقی کی چھت پر چڑھنے کے لیے عشقِ مجازی کی سیڑھی استعمال ہوا کرتی ہے۔''

مجھے اس شخص کی باتوں میں کوئی دلچسپی محسوس نہیں ہو رہی تھی۔ میں جانتی تھی میرے عشق کا معاملہ وہ ہے ہی نہیں۔ یہ عشقِ حقیقی یا عشقِ حقیقی کی طرف کا راستہ تھا ہی نہیں۔ یہ میرا اور اللہ کا نہیں بلکہ میرا اور حسین احمد کا معاملہ تھا۔ میں بہت اچھی مسلمان نہیں تھی مگر میں جانتی تھی کہ جہاں اللہ ہوتا ہے وہاں سکون ہوتا ہے جہاں اللہ نہیں ہوتا وہاں بے سکونی ہوتی ہے اور میرے پاس بے سکونی ہوتی ہے اور مجھے اس کی پہلی بات سے بھی اتفاق نہیں تھا، بھلا اللہ ایسا کیوں کرے گا کہ کسی شخص کو کسی کے دل میں مقیم کر کے اس دل کی مہمان نوازی کو جانچے۔ اللہ کو تھرو پراپر چینل کام کرنا اچھا لگتا ہے۔ ''اسے'' سہارے اچھے نہیں لگتے کیوں کہ ''وہ'' خود سہارا ہے۔

''یہ پانی ہے میں نے اس میں تعویذ گھولا ہے۔ تم اس کو ہر روز صبح اٹھ کر پیا کرنا۔ خدا تمہارے دل کو سکون دے گا۔'' وہ ایک بوتل میری طرف بڑھا کر بولا۔ میں نے بوتل نہیں پکڑی مگر وحید نے پکڑ لی۔

میری اس حرکت پر وہ جز بز نہیں ہوا تھا بلکہ مسکرا کر بولا۔

''نمازیں پڑھتی ہو؟''

''نہیں.....'' میں نے سچ بولا۔

''اگر میں تمہیں کہوں کہ نمازیں پڑھا کرو تو کیا تم میری بات مان لوگی؟'' وہ پھر پوچھ رہا تھا۔

''نہیں۔'' میں نے اب بھی سچ بولا۔ وہ شخص اب کھل کے مسکرایا اور کہنے لگا۔

''آج.....صرف آج نمازِ عشاء ادا کرنا یہ سوچ کر کہ اس نماز کو پڑھنے سے تمہیں حسین احمد ملے گا۔ بولو پڑھو گی نا؟''

''ہاں.....'' میں نے اٹھتے ہوئے کہا پھر سچ مچ اس روز میں نے نمازِ عشاء ادا کی اور دعا کرتے ہوئے گڑگڑا کر رب سے صرف حسین احمد کو مانگا تھا۔

ظاہر ہے مجھے حسین احمد نہیں ملا مگر اس رات بہت عرصے بعد میں سکون کی نیند سوئی۔ پھر اس کے بعد پتا نہیں کیسے خود بخود میری عادت بن گئی۔ میں پانچوں نمازیں پڑھنے لگی۔ میں خود نہیں کرتی تھی ہو جاتا تھا اور ہر نماز کے بعد دعا میں حسین احمد کا نام بھی میں نہیں لیتی تھی خود بخود لیا جاتا تھا۔



''کیسی ہو صائمہ؟'' آواز پر میں نے مڑ کر دیکھا وہ مقدس تھی۔ مقدس مجھ سے سینئر تھی اور فرسٹ سمسٹر میں میری روم میٹ ہوا کرتی تھی پھر اس کی ڈگری کمپلیٹ ہوئی تو وہ واپس اپنے شہر نارووال چلی گئی تھی۔ میں اسے دیکھ کر قدرے حیران ہوئی پھر گلے مل کر اپنے روم میں لے آئی۔

''میں لائبریری سکیورٹی واپس لینے آئی ہوں۔'' میرے پوچھنے پر اس نے بتایا۔ وہ بہت عجیب نظروں سے میری طرف دیکھ رہی تھی جس سے خائف ہو کر میں نے کہا۔

''مجھے ایسے کیوں دیکھ رہی ہو مقدس؟''

''مجھے کسی نے بتایا تھا تم بہت بدل گئی ہو اور آج دیکھ کر مجھے یقین آگیا ہے تم بہت بدل گئی ہو۔''

''تمہیں غلط فہمی ہوگئی ہے کوئی۔'' میں نے ہنس کر ٹالنا چاہا مگر وہ آسانی سے ٹلنے والوں میں سے نہیں تھی۔ وہ مجھ سے اِدھر اُدھر کے سوالات کرتی رہی پھر یک دم بولی۔



''کتنے عرصہ سے مبتلائے عشق ہو؟''

اس سوال پر میں کچھ بھی چھپا نہ پائی۔ میں کیا کرتی مجھ میں اپنا آپ چھپا لینے والی لڑکیوں والی خصوصیت تھی ہی نہیں۔ مجھے اعتراف ہے کہ میں کھلی کتاب تھی۔

''مجھے معاف کردو صائمہ پلیز مجھے معاف کردو۔'' میری ساری بات سن کر مقدس میرا ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لے کر بولی۔

مجھے اس کی بات سن کر حیرت ہوئی۔

''تم نے کیا کیا ہے مقدس؟''

''صائمہ میں نے تمہیں بددعا دی تھی۔ میں نے اللہ سے دعا کی تھی کہ وہ تمہارے دل میں کسی کے لیے اتنی لگن ڈال دے اتنی لگن دے کہ تم اس کے پیچھے پاگل ہو جاؤ اور اس شخص کے دل میں تمہارے لیے اتنی نفرت ڈال دے کہ وہ تمہیں دیکھنا بھی پسند نہ کرے۔ میں نے گڑگڑا کر خدا سے تمہارے لیے یہ سب مانگا تھا۔''

''مگر کیوں مقدس؟ میں نے تو کبھی تمہارے ساتھ برا نہیں کیا۔ کبھی بھی نہیں۔'' اس کی بات سن کر مجھے دکھ ہوا تھا۔

''تم نے برا نہیں کیا تھا۔ بلکہ تم نے اچھا کیا تھا مگر تمہارا اچھا کرنا مجھے اچھا نہیں لگا تھا۔ تم نے میرے ساتھ بھلائی کی تھی جو مجھے پسند نہیں آئی تھی۔''

''تم کب کی بات کر رہی ہو مقدس؟''

''تمہیں یاد ہے وہ واصف بٹ۔ مجھے اس شخص سے کتنی محبت تھی۔ میں تقریباً ہر روز اس سے ملنے جایا کرتی تھی اور تم مجھے روکا کرتی تھیں۔ میرے پیرنٹس میری شادی کہیں اور کرنا چاہتے تھے مگر میں واصف کے سوا کسی کو قبول کرنے کے لیے تیار نہیں تھی۔ پھر جب ایک روز میرے منگیتر نے مجھے بائیک پر واصف کے ساتھ بیٹھے دیکھ لیا تھا۔ تمہیں یاد ہے نا جب میری باجی میرے متعلق پولیس آفیسر کی طرح تفتیش کرنے آئی تھیں۔ تو سب سے پہلے تم نے انہیں میرے متعلق بتایا تھا۔ وہ بھی پُرتحقیر انداز میں، تب تمہیں بہت فخر ہوتا تھا اس بات پر کہ تم دوسری لڑکیوں سے مختلف ہو جو لڑکوں کے پیچھے نہیں بھاگتیں جو کسی لڑکے میں انٹرسٹڈ نہیں ہے جو محبت کو کاربکراں قرار دیتی ہے۔ میرا واصف سے ملنا جلنا بند کر دیا گیا تھا اور میری کڑی نگرانی ہوتی تھی۔'' وہ ایک ایک واقعہ دہرا رہی تھی اور میں شرمندگی سے سن رہی تھی۔

''تب ایک روز جب میں نے بہ آواز بلند روتے ہوئے اس کمرے میں خدا سے واصف کو مانگا تھا تو یاد ہے تم نے کیا کہا تھا؟'' وہ لمحہ بھر کو رکی۔ میرا سر مزید جھک گیا۔

''تم نے کہا تھا صائمہ! کہ''

''مقدس بی بی خدا تم پر کبھی کرم نہیں کرے گا اس کے پاس فرصت نہیں کہ ٹکے ٹکے کے لوگوں کے ٹکے ٹکے مول بکتے عشقیہ مسائل کو سلجھاتا پھرے۔''

تمہارا لہجہ اس قدر طنزیہ تھا، اتنی تحقیر سے کہا تھا تم نے۔ میں نے نہ چاہتے ہوئے بھی۔ نہ چاہتے ہوئے بھی صائمہ۔''

وہ رو رہی تھی۔ مجھے سب یاد آگیا ایک ایک لفظ۔ مجھے یاد آگیا مقدس نے کہا تھا۔

''اللہ کرے صائمہ تمہیں کسی سے محبت ہو جائے تب تمہیں احساس ہوگا کہ یہ کس قدر تکلیف دہ ہوتا ہے۔ اللہ کرے کبھی تم کو بھی رب سے کسی انسان کو گڑگڑا کر مانگنا پڑے اور رب تمہیں ساری دنیا دیتا ہو مگر وہ شخص نہ دیتا ہو۔ تب صائمہ! تب تمہارا دل اس کیفیت کو محسوس کرے گا جو میرے دل کی ہے۔''

اور میں نے مقدس کی بات سن کر نخوت سے سر جھٹک کر قہقہہ لگایا تھا۔ مجھے آج احساس ہوا تھا کہ میں اس لمحے کی قید میں تھی۔ خدا نے اپنے کسی خاص کیمرے سے وہی لمحہ قید کرلیا تھا جس میں، مَیں قہقہہ لگا رہی تھی اور میرا سر غرور سے تنا ہوا تھا جب کہ مقدس رو رہی تھی اور اس کا سر اللہ کے آگے جھکا ہوا تھا۔ مجھے پتا لگا تھا کہ رب اپنے بندوں کی دلیلوں کی سچائی کو پرکھنے کے لیے کبھی کبھی اس قسم کی کیفیات کا نزول کر ہی دیا کرتا ہے اور پھر انسان کو وہ کام بھی کرنے پڑتے ہیں جن کے متعلق اس نے کبھی دعوے سے کہا ہوتا ہے کہ وہ ایسا کبھی نہیں کرے گا۔ پھر اس کے بعد شمار کرنے کے لیے صرف پچھتاوے رہ جاتے ہیں۔

میرے ساتھ یہی ہو رہا تھا۔ داتا دربار پر اس شخص نے میری حالت کا غلط اندازہ لگایا تھا۔ یہ عشقِ حقیقی نہیں تھا، عشق مجازی نہیں تھا۔ آپ سمجھ ہی گئے ہوں گے یہ کیا تھا؟ میں نے مقدس کو ساتھ لگایا اور ہم مل کر آنسو بہانے لگے۔

''میں خدا سے دعا کروں گی کہ وہ تمہیں اس لمحہ کی قید سے آزاد کردے۔'' اگلی صبح جاتے ہوئے مقدس نے کہا تھا۔



میں نے گاڑی پارک کر کے گیٹ کی طرف دوڑ لگا دی۔ نو بجنے میں صرف اٹھائیس منٹ رہ گئے تھے۔ خدا جانے وہ کس طرف بیٹھی تھی کہ نظر ہی نہیں آ رہی تھی حالانکہ میں نے اس کو تاکید کی تھی کہ پچھلے گیٹ کی طرف ملنا۔ وہ پچھلے گیٹ پر نہیں ملی تو میں مین گیٹ کی طرف آ گیا۔ گیٹ بند ہونے میں صرف اٹھائیس منٹ تھے اور مجھے ابھی اسے تلاش کرنا تھا۔ پچھلے دو سالوں کا حساب دینا تھا اسے۔ اس سے معافی مانگنی تھی اور اسے بتانا تھا کہ میں بدل گیا ہوں۔

میں نہیں جانتا تھا یہ تبدیلی مجھ میں کیسے آئی؟ مجھے تو اس لڑکی سے چڑ ہوتی تھی بیزار رہتا تھا میں اس سے پھر آخر ایسا کیا ہوا کہ میں نے خود اس سے ملنے کے لیے کہا۔ کتنا حیران ہوئی تھی وہ میرا فون سن کر اور خوش بھی شاید اسے یقین نہیں آ رہا تھا کہ یہ میں ہوں حسین احمد جو اس کی انسلٹ کرتا رہا ہے دل دکھاتا رہا ہے۔ پتا نہیں اسے میری بات کا یقین بھی آیا تھا کہ نہیں۔ میں نے اسے فون پر کچھ بتایا بھی تو نہیں تھا سوائے اس کے کہ شرمندہ ہوں اور اس سے ملنا چاہتا ہوں وہ فوراً تیار ہو گئی تھی۔ مجھے احساس ہوا تھا کہ وہ اب بھی میرے لیے اتنی ہی پاگل تھی جتنی کہ دو سال پہلے۔ لیکن دو سال پہلے کم از کم مجھے اس سے بہت چڑ محسوس ہوتی تھی۔

میں گیٹ سے اندر داخل ہو کر تاریکی میں اسے ڈھونڈنے لگا۔ پچھلے دو سال بہت تیزی سے مجھے یاد آنے لگے تھے۔

میری اس سے پہلی ملاقات پوائنٹ میں ہوئی تھی۔ وہ اپنی کتاب میرے پاس بھول گئی تھی۔ میرا سیکنڈ سمسٹر ڈراپ ہو گیا تھا اور میں اسی سلسلے میں سر مغیث سے بات کرنے جا رہا تھا۔ گاڑی ورکشاپ میں تھی سو میں نے پوائنٹ سے جانے کا فیصلہ کیا۔ اصغر بھی میرے ساتھ تھا۔ وہ بہت نیکوکار بیبا قسم کا بچہ تھا۔ صائمہ کو کھڑا دیکھ کر وہ فوراً میری ساتھ والی سیٹ سے اٹھا اور اس کے لیے جگہ خالی کر دی۔

وہ اچھی پُراعتماد لڑکی تھی شکریہ یہ کہہ کر بیٹھ گئی۔ دس نمبر کے آگے وہ تو اُتر گئی اور میں اور اصغر انگلش ڈیپارٹمنٹ آ گئے جہاں سے اصغر کو اپنی بہن کے لیے Linguistic کے شارٹ کورس کے متعلق معلومات چاہیے تھیں ہمیں وہاں دیر ہو گئی۔ سو ہم نے سر مغیث سے کچھ دن بعد ملنے کا پروگرام بنایا اور گھروں کو واپس آ گئے۔ ظاہر ہے کتاب میرے پاس ہی تھی۔ صائمہ کے ساتھ یہ پہلی ملاقات بے حد سرسری تھی مگر وہ مجھے پُراعتماد لڑکی لگی تھی۔ دوسری ملاقات میں خدا جانے کیا ہوا اچھی بھلی لڑکی ایک ابنارمل طرزِ عمل کا مظاہرہ کرتی محسوس ہوئی۔



سر مغیث ہمیں کلاس میں لے کر آئے تو میری سب سے پہلی نگاہ اس پر پڑی کیونکہ وہ خاص لڑکیوں والے انداز میں ہل ہل کر اپنی گود میں پڑے نوٹس کا رٹا لگا رہی تھی۔ اس نے ایک دفعہ بھی سر اٹھا کر نہیں دیکھا تھا۔ مجھے اس کے اس طرح ملنے پر ہنسی آئی مگر میں نے اسے مخاطب کرنے کی کوشش نہیں کی۔ ہم تینوں پچھلی سیٹ پر جا کر بیٹھ گئے۔ کلاس آف ہوئی تو وہ اور ایک لڑکا لیکٹرن کے پاس آ کر کھڑے ہو گئے۔ تب مجھے سمجھ آئی وہ دونوں کلاس ریپ تھے اور ہم لوگوں کو ویلکم کہہ رہے تھے۔

فیضان نے ہم تینوں کے نام لے کر ساری کلاس سے متعارف کروایا مگر صائمہ ایک ٹک مجھے دیکھ رہی تھی۔ مجھے احساس ہوا وہ اپنی کتاب کو لے کر پریشان ہو گی۔ اس کے دیکھنے کا انداز بے حد عجیب تھا۔ اس کے اس طرح دیکھنے پر ساری کلاس شور مچانے لگی تو وہ گھبرا کر پیچھے ہٹی پھر باہر نکل گئی۔ مجھے ابھی بھی یہ حرکت بری نہیں لگی بلکہ میں مسکرایا تھا۔ لیکن جب باہر جا کر میں نے اس کی کتاب اسے دی تو جانے کیا ہوا مجھے اس سے بے پناہ نفرت محسوس ہوئی۔ وہ عجیب طرح سے مجھے دیکھ رہی تھی۔ اس کی آنکھیں بالکل پتھرائی ہوئی تھیں جیسے کسی نے اسے مسمرائز کر دیا ہو۔ اس کے ساتھ کھڑی لڑکی نے دو تین بار اسے ٹوکا مگر وہ اسی۔ ''ٹن'' کیفیت میں کھڑی رہی۔ اس کے اس طرح دیکھنے پر میں ہی شرمندہ ہو کر واپس چلا آیا۔

میں کوئی نیک پارسا انسان نہیں تھا۔ میری ایک وقت میں چار چار لڑکیوں سے چکر بازی چلا کرتی تھی۔ میں لڑکیوں سے الرجک بھی نہیں تھا لیکن پتا نہیں کیوں مجھے صائمہ نزہت علی اچھی نہیں لگتی تھی حالاکہ وہ خاصی خوب صورت تھی۔ اسٹائلش تھی کانفیڈینٹ تھی۔ ان سب باتوں کے باوجود مجھے اس سے نفرت محسوس ہوتی تھی۔ شاید یہ اس وجہ سے تھا کہ وہ مجھے دیوانوں کی طرح تکا کرتی تھی۔ میں نے اپنے تمام افیئرز ڈیپارٹمنٹ سے ہمیشہ دور رکھے تھے کیونکہ مجھے ریپوٹیشن کی بہت پروا رہتی تھی مگر اس لڑکی کی ان حرکتوں کی وجہ سے مجھے اور اس لے کر عجب سی چہ میگوئیاں ہونے لگی تھیں۔ تب ہی مجھے اس لڑکی سے اور بھی نفرت محسوس ہوئی۔

اس روز مسز شمسہ کی کلاس میں اس نے اتنی مضحکہ خیز حرکت کی۔ اس لمحے جب میڈم نے مجھے اپنی طنزیہ نگاہوں سے گھور کر دیکھا تو میرا دل چاہا صائمہ نزہت علی کو کچا چبا جاؤں۔ میڈم نے مجھے اپنے آفس میں بلا کر میری ٹھیک ٹھاک کلاس لی۔ وہ میرے بارے میں پہلے ہی کچھ مشکوک رہا کرتی تھیں اس لڑکی نے رہی سہی کسر بھی پوری کر دی۔ اس کے کچھ دن بعد اس نے میرے یہاں کال کیا۔ گھر والوں نے مجھے بتایا کہ ایک لڑکی دو تین مرتبہ فون کر چکی ہے۔ میری تمام فرینڈز میرے موبائل پر کال کیا کرتی تھیں اس لیے مجھے حیرت سی ہوئی مگر جب ڈنر کے وقت اس نے دوبارہ کال کیا تو مجھے پتا چلا کہ یہ صائمہ صاحبہ ہیں۔ میں نے غصے سے اسے صبح ڈیپارٹمنٹ میں بات کرنے کے لیے کہا اور لائن ڈسکنیکٹ کر دی۔

''آپ میرے ساتھ کیا کرنا چاہتی ہیں؟'' میں نے اسے خاصے غصے سے کہا مگر وہ سر جھکا کر بیٹھی رہی۔ اس لمحے وہ مجھے بہت معصوم لگی۔ فیضان نے مجھے بہت تفصیل سے اس کے متعلق بتایا تھا۔ میں نے سوچا پاگل سی لڑکی ہے شاید میری نصیحت سے سنبھل جائے اسی لیے میں نے اسے سمجھانا چاہا لیکن میری باتوں پر وہ سر جھکا کر بیٹھی رہی۔ مجھے عجیب سی کوفت ہو رہی تھی۔ اس دوران جب اس نے ایک دفعہ نظریں اٹھا کر میری طرف دیکھا تو پھر مجھے کچھ ہو گیا۔ اس لڑکی کی آنکھوں میں کچھ عجیب سی بات تھی جو مجھے غصہ دلا دیتی تھی۔ اس کی آنکھوں کی بدولت مجھے اس سے نفرت سی محسوس ہوتی تھی اس کی پتھرائی ہوئی آنکھوں میں دیوانگی سی جھانکتی تھی۔ جب وہ مجھے دیکھتی تھی تو مجھے لگتا تھا میں کوئی مٹھائی کی ڈلی ہوں جسے وہ ندیدوں کی طرح دیکھ رہی ہے۔ بس یہی چیز مجھے مزید تاؤ دلا دیتی۔ اب بھی ایسا ہی ہوا تھا۔

میں نے اسے خوب خوب سنائیں پھر اس کی سہیلی اسے وہاں سے لے گئی۔ جب وہ میری نظروں کے سامنے سے ہٹ گئی

تو مجھے لگا جیسے میں خود کسی چیز کے زیر اثر تھا اور اس کے جاتے ہی وہ اثر ختم ہو گیا ہو۔

گریجویشن کے دوران میں نے انگلش کی ایک کہانی پڑھی تھی جس میں کہانی بیان کرنے والے کو اپنے ایک دوست کی آنکھوں سے بے پناہ نفرت محسوس ہوتی تھی اور کہانی کے آخر میں وہ اپنے دوست کو اسی وجہ سے قتل کر دیتا ہے۔ مجھے لگا اگر میں نے دوبارہ اس کی آنکھوں کی طرف دیکھا تو شاید میں بھی اسے قتل کر دوں گا۔

اس کے بعد وہ ذرا سدھر ہی گئی۔ میرے راستے میں آنا، تنگ کرنا اس نے تقریباً ترک ہی کر دیا تھا۔ ہم سب پڑھائی میں مصروف ہو گئے تھے۔ ان لوگوں کی کلاس میں میری فیضان سے بہت بنتی تھی وہ صائمہ میں انٹرسٹڈ تھا۔ ظاہر ہے صائمہ کی حرکتوں سے اسے بھی خبر ہو گئی تھی کہ وہ مجھ میں انٹرسٹڈ ہے۔ کلاس کے بعد ہم سب M.T.E کی طرف نکل جاتے اور صائمہ کا خوب خوب مذاق اڑاتے۔ سب سے آگے فیضان ہوتا۔ اس میں ہمارا قصور تھا ہی نہیں۔ مرد کبھی اس عورت کی عزت نہیں کر پاتا جو اس طرح سے اپنا آپ ہمہ وقت عیاں کرتی رہتی ہو۔ مجھے تو اس سے اتنی نفرت ہوتی تھی کہ دل چاہتا اس کی شکل ہی نہ دیکھوں۔

میں نے سارے ڈیپارٹمنٹ میں مشہور کر دیا تھا کہ میں انگیجڈ ہوں اور اس خبر کے اڑنے کے بعد صائمہ نزہت علی جب نظر آئی اس نے میری طرف دیکھنے سے احتراز کیا۔ یہ اس کے لیے ہی بہتر ثابت ہوا کیونکہ کم از کم میں نے تہیہ کر لیا تھا کہ اگر دوبارہ وہ کوئی ایسی حرکت کرے گی تو میں اس پر ہاتھ اٹھا بیٹھوں گا۔ مجھے خود بھی سمجھ نہیں آتی تھی کہ مجھے اس سے اتنی نفرت کیوں ہے۔ حالانکہ وہ تو میرے ایک اشارے پر اپنا سب کچھ قربان کر سکتی تھی شاید......شاید عزت بھی اور اسی بات نے مجھے اس سے متنفر کر دیا تھا۔ مرد کی فطرت عقابی ہوتی ہے اسے چھین جھپٹ کر کھانا اچھا لگتا ہے پلیٹ میں پڑی چیز کھانا کوّے کی عادت ہوتی ہے عقاب کی نہیں۔

لیکن ایک اور وجہ بھی تھی اس کی طرف مائل نہ ہونے کی اور وہ وجہ تھی شینا۔ وہ میری محبت تھی۔ میری خالہ کی بیٹی شینا اور میں بچپن سے انگیجڈ تھے لیکن اس فیصلے پر عملدر آمد کرنا یا نہ کرنا ہم پر منحصر تھا۔ مزے کی بات یہ تھی کہ اپنے اپنے دائروں میں اپنے اپنے طریقے سے انجوائے کرنے کے باوجود ہم شادی ایک دوسرے سے ہی کرنا چاہتے تھے۔ میرا خیال ہے لوگ اس جذبے کو ہی محبت کہتے ہیں یعنی میں شینا سے محبت کرتا تھا مگر مجھے اس چیز کا زیادہ احساس صائمہ سے مل کر ہوا تھا۔

سمسٹر آف ہوا، ایگزامز ختم ہوئے پھر انٹرن شپ اسٹارٹ ہو گئی۔ ابو جان کی وجہ سے اور کچھ ڈائریکٹر صاحبہ کی وجہ سے میں آواری میں انٹرن شپ کر رہا تھا۔ ابو چاہتے تھے کہ انٹرن شپ کے فوراً بعد میں بڑے بھیا کے پاس ناروے چلا جاؤں۔ ہمارا بزنس روز بروز زوال کا شکار ہو رہا تھا۔ ابو کا خیال تھا میں اور بڑے بھیا مل کر اپنے کاروبار کی طرف دھیان دیں اگرچہ ہم خاصی زرعی اراضی کے مالک تھے مگر اس کے ساتھ ساتھ میرے والد ایک مخصوص پولیٹیکل اسٹیٹس رکھنے کے باوجود بزنس ٹائیکون کا ٹائٹل کھونا نہیں چاہتے تھے۔ انٹرن شپ کے بعد رپورٹ اور وائیو کے ختم ہوتے ہی میں ناروے چلا گیا۔

دو ماہ بعد ہی میں ناروے سے لوٹ آیا۔ ابو کی اور شینا کے پاپا کی زبردست لڑائی ہوئی تھی۔ مسئلہ شاید جائیداد کا ہی تھا۔ دونوں خاندانوں کے سفارتی تعلقات ختم ہو کر رہ گئے تھے۔ اب میں شینا سے آزادانہ نہیں مل سکتا تھا۔ اس سے ملنے کے لیے مجھے جھوٹ کا سہارا لینا پڑتا تھا۔ ایک روز میں امی سے جھوٹ بول کر شینا کے یہاں گیا ہوا تھا۔ میرا موبائل شینا کے پاس تھا جب اس کی بیپ بجنے لگی۔ کسی لڑکی کا فون تھا شینا کی عادت تھی وہ میری گرل فرینڈز سے کبھی کبھی چڑ جاتی تھی۔ وہ اس لڑکی کو میری کوئی نئی گرل فرینڈ ہی سمجھی مگر جب میں نے موبائل پکڑ کر اس سے بات کرنا چاہی تو وہ خاموش ہو گئی۔ میں نے بھی چند



منٹ انتظار کرنے کے بعد اُکتا کر موبائل آف کر دیا مگر پھر یہ روز کی روٹین بن گئی۔ میں دن میں کتنی ہی مرتبہ اپنے موبائل پر ایسی خاموش کالیں ریسیو کرنے لگا جو پی سی او سے کی جاتی تھیں۔ میں خود حیران ہوتا تھا کہ ایسا میرا کون سا مہربان پیدا ہو گیا جو صبح و شام اتنی باقاعدگی سے مجھے یاد کرتا ہے۔

جب میں نے گھر میں سرسری سا ذکر کیا تو امی نے بتایا کہ انہوں نے ایک لڑکی کو میرا موبائل نمبر دیا تھا۔ امی ہنستے ہوئے کہنے لگیں۔

''وہ لڑکی کہہ رہی تھی کہ تم اپنی منگیتر کے ساتھ ہو یا اکیلے ہی کنسرٹ میں گئے ہو؟''

ظاہر ہے شینا لوگوں کے ساتھ لڑائی کے بعد یہ سلسلہ تو ختم ہو کر رہ گیا تھا امی کا دھیان اس طرف کیسے جا سکتا تھا۔ میرے ذہن میں امی کی بات سن کر جو پہلا نام آیا وہ صائمہ نزہت علی کا ہی تھا کیونکہ اس نے ایک مرتبہ پہلے بھی میرے یہاں کال کرنے کی کوشش کی تھی جب کہ کوئی اور لڑکی اتنی جراٗت نہیں کر سکتی تھی کہ میرے گھر فون کرلے۔ موبائل کی بات دوسری تھی اس کی اجازت میں نے اپنے فرینڈز کو خود دے رکھی تھی۔

اس روز میں نے پھر ایک خاموش کال ریسیو کی، میں بے انتہا غصے میں تھا۔ میری شینا کے ساتھ لڑائی ہو گئی تھی۔ شینا کے تیور بدلے بدلے سے نظر آنے لگے تھے وہ اپنے ایک اور کزن کو مجھ سے زیادہ اہمیت دینے لگی تھی۔ اس کا وہ کزن قومی کرکٹ ٹیم میں سلیکٹ ہوا تھا اس چیز نے شینا کے دل میں اس کی اہمیت کو بہت بڑھا دیا تھا۔ میں اس سے ملنے گیا تو وہ اسی کے ساتھ بیٹھی بہت بے تکلفی سے قہقہے لگا رہی تھی۔ ہم لوگ خود جو مرضی کریں مگر اپنی عورتوں کے معاملے میں انتہا کے غیرت مند ہوتے ہیں۔

میں نے شینا کو تو کچھ نہیں کہا مگر جب اس کے کزن نے خوامخواہ فری ہونے کی کوشش کی تو میں نے اس کی ٹھیک ٹھاک انسلٹ کر دی جس پر شینا کو غصہ آ گیا اور اس نے مجھے اپنے گھر سے نکل جانے کے لیے کہا۔ اسی دوران موبائل کی بیپ گنگنائی تھی۔ میں شینا کے گھر سے نکل آیا اور اب میرا رخ نیو کیمپس کی طرف تھا۔ ان دنوں فورتھ سمسٹر والوں کی ایک اسپیشل کلاس ہوتی تھی جو شام میں ہوتی تھی۔ میں بہت غصے میں کیمپس گیا تھا۔ صائمہ مجھے گراؤنڈ میں بیٹھی نظر آئی اپنی غلیظ پتھرائی ہوئی ندیدی آنکھوں کے ساتھ، میرا غصہ مزید بڑھ گیا۔ مجھے یاد نہیں میں نے اسے کیا کہا مگر جو بھی کہا تھا بے حد تلخ تھا۔ شینا کا غصہ کسی اور پر برس گیا تھا۔

''تم میرے سامنے نہ آیا کرو حسین مجھے تم سے نفرت محسوس ہوتی ہے۔'' اسی شام میں دوبارہ شینا سے ملنے اور ایکسکیوز کرنے گیا تو اس نے کہا۔

''یہ تم کیا کہہ رہی ہو شینا؟'' میں نے بہت جذب سے کہا تھا۔

''پلیز حسین! میری طرف ایسے مت دیکھو۔ مجھے تمہاری آنکھوں سے الجھن ہوتی ہے تمہاری آنکھوں میں عجیب سی بے حسی نظر آتی ہے مجھے پلیز تم چلے جاؤ یہاں سے۔'' وہ بالکل بدلے ہوئے لہجے میں کہہ رہی تھی۔ میں اس کی بات سن کر ششدر رہ گیا۔

''تمہیں میری آنکھیں کیسی لگ رہی ہیں شینا؟'' میں جیسے کراہا تھا۔

''غلیظ پتھرائی ہوئی، خوفناک جیسے...... جیسے پلیز حسین مجھ سے مت پوچھو بس تم یہاں سے چلے جاؤ۔'' وہ خود بھی کچھ تاسف زدہ دکھائی دیتی تھی۔ میں تھکے تھکے قدموں سے باہر آ گیا۔ گھر آ کر میں نے کتنی دیر باتھ روم کے آئینے میں اپنی

آنکھوں کو جانچا تھا۔ وہ بالکل بھی ویسی نہیں لگ رہی تھیں جیسی شینا نے کہا تھا بلکہ میری آنکھیں تو ٹھیک ٹھاک تھیں بالکل فریش پہلے جیسی، مجھے سمجھ نہیں آ رہا تھا شینا نے ایسا کیوں کہا۔ اس رات پہلی مرتبہ میں بے سکونی کی نیند سویا۔ ساری رات وقفے وقفے سے میری آنکھ کھلتی رہی اور جتنی دیر میں سویا خواب میں دو خوفناک آنکھوں نے میرا پیچھا نہیں چھوڑا۔

پھر اس کے بعد میں حسین احمد نہیں رہا سرتا پا بدل گیا۔ میں نے دیوانوں کی طرح شینا کا پیچھا لے لیا لیکن وہ مجھ سے اتنی ہی الرجک رہنے لگی تھی۔ پہلے مجھے شینا سے اتنی محبت نہیں تھی ہاں میں اسے چاہتا تھا اس سے شادی کرنا میری اولین خواہشوں میں سے ایک خواہش تھی مگر ایسی صورتِ حال بھی نہ تھی کہ میں اس کے پیچھے مجنوں ہو جاتا لیکن اب مجھے لگتا کہ میں اس کے بغیر مر جاؤں گا۔ اندر ہی اندر اس سے بچھڑنے کا خیال مجھے آری کی طرح کاٹتا رہتا۔ امی ابو میری حالت دیکھ کر پریشان رہنے لگے تھے۔ پھر میں نے ان سے اپنی خواہش کا اظہار کیا تو وہ نہ چاہتے ہوئے بھی میرے لیے شینا کے گھر گئے مگر وہاں ان کی خوب تذلیل ہوئی۔ اس تذلیل نے بھی میرے اندر شینا کے لیے بھڑکتی آگ کو سرد نہیں ہونے دیا۔ میں مسلسل اس کے گھر جاتا اور بے عزتی کروا کر مردہ قدموں سے واپس آ جاتا حتیٰ کہ ایک روز خود شینا نے میرے منہ پر کہا۔

''حسین احمد جب تم اپنی ان آنکھوں سے میری طرف دیکھتے ہو تو میرا دل چاہتا ہے تمہارے چہرے پر تھوک دوں۔''

یہی آنکھیں کبھی اسے بہت پسند تھیں۔ مجھے یقین نہیں آتا تھا وہ اتنی کیسے بدل گئی ہے۔ مگر یہ سچ تھا وہ بدل گئی تھی۔ اس کی بات سن کر یک دم مجھے یاد آیا کہ یہ بات میں نے بھی ایک دفعہ کسی کو کہی تھی۔ مجھے یہ یاد نہیں آیا کہ یہ بات میں نے کبھی کس کو کہی تھی۔ اس رات میں ایک دفعہ پھر بے سکون تھا۔ میری آنکھوں سے بے وجہ آنسو بہہ رہے تھے اور میں خود کو یقین دلا رہا تھا۔

''نہیں یہ آنسو نہیں ہیں مجھے زکام ہو گیا ہے۔''

''کیسے ہو حسین؟'' آواز پر میں نے پیچھے مڑ کر دیکھا وہ فیضان تھا۔ وہ مجھے دیکھ کر حیران ہو گیا۔

''یہ تم نے اپنی حالت کیا بنالی ہے؟ کیا ہو گیا ہے تمہیں؟''

''کچھ نہیں کچھ بھی تو نہیں۔'' اس کی بات پر میں نے تھکے ہوئے لہجے میں کہا۔ مگر وہ بضد رہا کہ میں اسے اپنی ٹینشن کی وجہ بتاؤں۔ مجھے بھی ایک رازداں کی ضرورت تھی۔ میں نے اسے اپنے اور شینا کے متعلق سب کچھ بتا دیا۔

''تمہیں صائمہ نزہت یاد ہے حسین؟'' ساری بات سننے کے بعد اس نے پوچھا بھی تو کیا۔ میں سر جھکائے بیٹھا رہا۔

''وہ بھی تو یہی کہتی تھی۔ ایسی ہی حرکتیں کرتی تھی جیسی تم کر رہے ہو اور تم بھی اس کی آنکھوں کے متعلق ایسے ہی کہتے تھے جیسے شینا تمہاری آنکھوں کے متعلق کہتی ہے۔''

اس کی بات پر مجھے سچ مچ وہ لڑکی یاد آ گئی۔ مجھے احساس ہوا لڑکی میرے لیے ایسی ہی دیوانی تھی جیسا میں شینا کے لیے تھا۔ مگر اب کیا ہو سکتا تھا۔ میں چپ چاپ فیضان کے پاس سے اٹھا اور گھر آ گیا۔ اس کے بعد میری یہی روٹین بن کر رہ گئی۔ میں صبح کو گاڑی لے کر نکلتا شہر کی خاک چھانتا، مارا مارا پھرتا اور رات کو گھر آ کر بستر میں گھس کر آہیں بھرتا رہتا۔ اسی طرح چھ ماہ گزر گئے۔

شینا کی شادی کا کارڈ میرے ہاتھوں میں تھا اور میں اپنے کمرے میں بیٹھا زار زار رو رہا تھا۔ پچھلے کچھ ماہ میں مجھ میں بے شمار تبدیلیاں آئی تھیں۔ میں چاہتے ہوئے بھی زندگی کے معمولات میں دلچسپی نہیں لیتا تھا۔ میری امی دن میں کتنی مرتبہ ہاتھ اٹھا اٹھا کر شینا اور اس کی فیملی کو بددعائیں دیتی تھیں لیکن مجھے شینا یا اس کی فیملی سے کوئی شکایت نہیں تھی۔ مجھے احساس ہو گیا تھا



کہ بغیر کسی سبب کے یہ سب نہیں ہوا تھا۔ مجھے اس روز صائمہ نزہت علی بہت یاد آئی۔ میں نے اصغر سے بات کی جس کی منگنی صائمہ کی دوست روحینہ سے ہوئی تھی۔ روحینہ کی انٹرن شپ چل رہی تھی اور اس کے بعد اس کی شادی متوقع تھی۔ اصغر نے روحینہ سے مجھے صائمہ کا نمبر لے کر دیا اور اس روز پہلی مرتبہ میں نے صائمہ کو خود فون کیا۔ اسے یقین ہی نہیں آ رہا تھا کہ یہ میں ہوں۔

''یقین کریں صائمہ! یہ میں ہی ہوں حسین احمد۔'' میں نے مردہ لہجے میں کہا۔

''کیسی ہیں؟''

''ٹھیک ہوں آپ کی مہربانی سے۔'' اس نے کہا۔ میں نہیں جانتا یہ طنز کرنا اس نے اب سیکھا تھا یا پہلے سے اس فن سے آشنا تھی۔

''کیا کر رہی ہیں آج کل؟'' میں نے پوچھا۔ مجھے لگا جواب میں اس نے کہا ہے ''دعائیں'' مگر یہ میری غلط فہمی تھی وہ کہہ رہی تھی۔

''انٹرن شپ کر رہی ہوں۔''

''کہاں سے؟''

''پی سی سے۔'' اس نے مشہور ہوٹل کا نام لیا۔

''Stipends دے رہے ہیں؟'' میں نے ایک اور سوال کیا میں اس سے بے تکلفی پیدا کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

''ہاں تھوڑا بہت دے دیتے ہیں۔''

''صائمہ! میں آپ سے ملنا چاہتا ہوں۔'' میں نے ایک دم سے کہہ دیا۔ پتا نہیں اسے برا لگا تھا یا اچھا مگر میں نے کہہ دیا۔

وہ چند لمحے بعد بولی۔

''کہاں؟'' میں نے دل ہی دل میں شکر ادا کیا کہ اس نے ''کیوں'' نہیں کہا تھا۔

''وہ آپ خود ڈیسائیڈ کر لیں۔'' میری بات سن کر وہ کہنے لگی۔

''برکت مارکیٹ کی K.F.C والی برانچ میں آ جائیں یا پھر مون مارکیٹ میں میکڈونلڈز ہے یا پھر شریف پارک میں مل لیتے ہیں۔''

''گلشن اقبال پارک کیسا رہے گا؟'' میں نے کہا تو وہ بولی۔

''ٹھیک ہے۔''

''میں سات بجے آ جاؤں گا پچھلے گیٹ کی طرف......'' وہ اثبات میں جواب دے کر فون بند کر کے چلی گئی تھی۔ مجھے چند ضروری کام نمٹانے تھے۔ میں نے ساڑھے چھ بجے تک وہ کام نمٹائے لیکن اس کے بعد گلشن اقبال پارک تک پہنچنے میں ٹریفک کا ایک جمِ غفیر تھا جس کا سامنا مجھے کرنا پڑا۔ سوا سات کے قریب میں پچھلے گیٹ پر تھا مگر وہ نہیں تھی میں خاصی دیر تک وہاں بیٹھا رہا۔ سوا آٹھ بجے کے قریب میں نے سوچا کہ ایک دفعہ مین گیٹ کی طرف بھی دیکھ لوں لیکن وہ یہاں بھی نظر نہیں آئی تھی۔ میں اس سے شکایت بھی نہیں کر سکتا تھا میں نے اس کے ساتھ جتنا برا کیا تھا اس کے جواب میں مجھے اس سے یہی توقع کرنی چاہیے تھی۔ میں نو بجے تک انتظار کرنا چاہتا تھا شاید وہ آ جاتی۔ نو بجنے میں دس منٹ رہ گئے تھے۔ میں نے آگے کی طرف چلنا شروع کر دیا۔

○.....❖.....○

نو بجنے میں دس منٹ رہ گئے تھے۔ میں ماضی کا سفر کرتی تھک گئی تھی سو حال میں پلٹ آئی۔ آج جب حسین نے خود مجھے فون کیا تو مجھے یقین ہی نہیں آیا تھا میری حالت بے قابو ہو گئی تھی مگر اس کے باوجود میں نے خاصا سنبھل کر اس سے بات کی میں فارغ ہو چکی تھی۔ مجھے سب کچھ چھوڑ کر چلے جانا تھا مگر میں نے اس سے کہا کہ میری انٹرن شپ چل رہی ہے اگر میں یہ کہہ دیتی کہ میں فارغ ہو چکی ہوں تو شاید وہ مجھ سے کبھی ملنے کی بات نہ کرتا۔ مقدس سے ملنے کے بعد مجھے بھی اپنی حالت کی بنیادی وجہ وہی سمجھ میں آئی تھی جو مقدس نے بیان کی تھی۔

اس نے مجھ سے جدا ہوتے وقت کہا تھا کہ۔

''صائمہ میں دعا کروں گی کہ خدا تمہیں اس لمحہ کی قید سے آزاد کر دے۔''

مگر شاید اس کی دعا قبول ہی نہیں ہوئی تھی کیونکہ میں ابھی تک اسی لمحہ کی قید میں تھی آزادی میرے مقدر میں لکھی ہی نہیں گئی تھی شاید۔ حسین احمد پہ مجھے کبھی غصہ نہیں آتا تھا، آج بھی نہیں آرہا تھا حالانکہ میرا دل کہہ رہا تھا اس نے مجھ سے جھوٹ بولا تھا کہ وہ مجھ سے ملنا چاہتا تھا حالانکہ میں نے پچھلے چھ ماہ سے اسے کبھی فون کال تک نہیں کی تھی۔ دن رات اس سے ملنے کی دعا کی تھی مگر ایک دفعہ بھی اس کے راستے میں نہیں آئی تھی۔

میں اپنی جگہ سے اٹھ کھڑی ہوئی اور گیٹ کی طرف چلنا شروع کر دیا۔ میں مایوس ہو گئی تھی۔ جب میں چلتے ہوئے گیٹ کی طرف آئی تو وہاں مجھے ایک ہیولا نظر آیا۔ لمحہ لگا تھا پہچاننے میں وہ حسین تھا۔ میں نے اسے آواز دی۔ وہ ایک دم مڑا اور تاریکی اور زیادہ فاصلے کے باوجود میں نے اس کی آنکھوں میں بجلیاں کوندتے دیکھیں۔

ان بجلیوں نے مجھے اپنے حصار میں لیا تھا اور ایک دم...... ایک دم وہ ہوا جس کی دعا میں نے کی تھی۔ جس کی دعا مقدس نے کی تھی جس کی دعا میرے ہر خیر خواہ نے کی تھی۔ مجھے اپنا آپ بے حد ہلکا لگا۔ میں...... میں آزاد ہو گئی تھی۔

وہ میرے پاس آ گیا۔ اس کے قدموں میں لرزش اور چال میں شکستگی تھی۔ وہ میرے پاس آ کر کہنے لگا۔

''میں سمجھا تھا آپ نہیں آئیں؟''

''میں بھی یہی سمجھی تھی۔'' میں نے مسکراتے ہوئے کہا اور میری مسکراہٹ نے اسے حیران کیا۔

''میں آپ کو کچھ بتانا چاہتا ہوں۔'' وہ زمین پر بیٹھ گیا میں بھی اس کے قریب ہی بیٹھ گئی۔ گیٹ بند ہونے میں صرف نو منٹ تھے۔ اس نے کہنا شروع کیا وہ مجھ سے نفرت کرتا تھا اسے کسی اور سے محبت تھی کسی اور کو اس سے نفرت ہو گئی اور اب وہ مجھ سے محبت کرتا تھا۔ اسے میری آنکھوں سے نفرت تھی کسی اور کو اس کی آنکھوں سے نفرت ہو گئی اور اب اسے میری آنکھیں اچھی لگ رہی تھیں۔ اس نے رونا شروع کر دیا۔

''مرد روتے ہوئے کتنا گندا لگتا ہے۔'' میں نے سوچا اس کے آنسوؤں نے مجھے سکون بھی دیا تھا۔ مجھے اس کے آنسوؤں میں اور اپنے اب تک کے بہائے گئے آنسوؤں میں بے حد مماثلت محسوس ہوئی۔ میں اس کے لیے روئی تھی وہ کسی اور کے لیے رو رہا تھا۔ میرے قدموں میں اس کی وجہ سے لرزش تھی اور اس کے قدموں میں کسی اور کی وجہ سے۔

وہ کہتے کہتے روتے روتے خاموش ہو گیا۔ اس کے محبت کا کشکول خالی تھا اور میرے پاس دینے کے لیے ہمدردی کا ایک سکہ بھی نہیں تھا۔

''صائمہ! مجھ سے شادی کریں گی۔ میں اپنے ناروا سلوک کا ازالہ کرنا چاہتا ہوں۔''



مجھے اس سوال کی ہمیشہ سے آرزو رہی تھی لیکن آج جب اس نے یہ سوال کیا تو مجھے خود بھی پتا نہیں لگا اور میں نے انکار کر دیا۔

''میں نے کبھی آپ سے شادی نہیں کرنا چاہی حسین...... آج بھی میں آپ سے اس لیے ملنے آئی ہوں کہ آپ کی کچھ چیزیں مجھے واپس کرنی ہیں۔''

میں نے بہت اطمینان سے کہا پھر اس کی ایک فوٹو گراف جو میں نے بہت مشکل سے حاصل کی تھی اور وہ تمام کارڈز جو میں نے مختلف ایونٹس پر اس کے لیے خریدے تھے اس کے آگے رکھ دیئے۔ وہ حیران حیران میری طرف دیکھ رہا تھا۔

''آپ نمازیں پڑھتے ہیں؟'' میں نے پوچھا تو اس نے نفی میں جواب دیا۔

''آج گھر جا کر نماز عشاء ادا کیجئے گا اور اپنے لیے سکون کی دعا مانگئے گا۔''

''آپ ایسا کریں گے نا؟'' میں نے پوچھا تو اس نے اثبات میں گردن ہلائی پھر میں وہاں ایک لمحہ بھی نہیں رکی۔ گیٹ بند ہونے میں صرف چند سیکنڈ رہ گئے تھے میں تیزی سے گیٹ سے باہر آ گئی جب کہ وہ وہیں بیٹھا تھا۔ تھکا ہوا شکست خوردہ میں جانتی تھی وہ جلد سنبھل جائے گا کیونکہ اس کے چاہنے والے مجھ سے زیادہ تھے اور پھر وہ کسی بد دعا کے زیر اثر تو نہیں تھا۔

چلتے چلتے ایک شخص میرے پاس سے گزرا۔

''آپ کی آنکھیں بہت خوب صورت ہیں۔''

اس کی بات پر میں کھلکھلائی تھی اور میں نے آگے بڑھتے ہوئے دل میں تہیہ کیا تھا کہ اب میں کسی کا مذاق نہیں اڑاؤں گی اور خاص طور پر محبت کرنے والوں کا مذاق تو کبھی نہیں اڑاؤں گی کیونکہ ایسے لوگوں کے دل میں سچ مچ خدا رہتا ہے۔ یہ لوگ بہت خالص ہوتے ہیں ان کا مذاق کبھی نہیں اڑانا چاہیے۔ آپ بھی ایسا مت کیجئے گا۔

○......ختم شد......○